لیکن بسبب عدم ثبوت توکیل وکیل از شهود نکاح بثبوت نه پیوست آیا درین حالت قاضی را شهود رضای زوجه و خلوت صحیحه سماعت نمودن میرسد یا نه و در صورت ثبوت رضاے زوجه و یا خلوت صحیحه تکمیل صحت نکاح خواهد گردید یا نه بینوا توجروا

هو المصوب در صورت ثبوت رضای زوجه بعد رسیدن خبر نکاح باو و ثبوت خلوت صحیحه تکمیل نکاح می شود در فتاوی عالمگیریه می آرد و لو اقام الزوج البینة انها اجازت العقد حین اخبرت و اقامت البینة انها ردت حین اخبرت کانت البینة بینة الزوج کذا فی السراج الوهاج انتهی و هم دران ست انما یتحقق رضاها بالقول کقولها رضیت و قبلت و احسنت و اصبت و بارک الله لک و لنا و نحوه و یتحقق بالدلالة کطلب مهرها و نفقتها و تمکینها من الوطی کذا فی التبیین انتهی و هم دران ست لو خلا بها برضاها لا روایة لهذه المسئلة قال و عندی ان هذا اجازة کذا فی الظهیریة انتهی و همچنین ست در بزازیه و جامع الفصولین و غیره بناء علیه هرگاه شهود جلسهٔ نکاح ادای شهادت وقوع نکاح کردند قاضی را سماعت نمودن شهود رضای زوجه و خلوت صحیحه میرسد والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی و الخفی

استفتا چه فتوی میدهند علمای دین اندرین صورت که زنے را بالغ زا ولی غیر جا بر نکاح داده بود نزد بلوغ با شرائط شرعی نکاح خود فسخ کرده بلا تفرقهٔ قاضی با مردے دیگر نکاح کرده است اکنون این نکاح آن صحیح گردد یا نه اگر صحیح نگردد حکم انفساخ نکاح آن باطل شود یا باقی ماند و قضای قاضی در ملک بنگاله که زیر حکم سلطان بی دین ست درینجا عدالت قاضی هم میسر نمیشود در ینصورت تفرقهٔ قاضی حاصل گردد یا نه بینوا توجروا

هو المصوب در فسخ نکاح بخیار بلوغ قضاء قاضی شرط ست چنانکه در رد المحتار می آرد حاصله انه اذا کان المزوج للصغیر و الصغیرة غیر الاب و الجد فلهما الخیار بالبلوغ او العلم به فان اختار الفسخ لا یثبت الفسخ الا بشرط القضاء انتهی بناءً علیه در صورت سوال نکاح دوم صحیح نخواهد شد و در جامع الفصولین می نویسد لو اختار احدهما الفرقة و رد النکاح بخیار البلوغ لم یکن ردا و لا یبطل العقد ما لم یحکم به القاضی فیتوارثان قبل الحکم انتهی و در بلادیکه زیر حکومت کفار اند و قضاء قاضی در آنجا

بڈاکخانہ شہر سیرامپور رسیدہ بسبیل ڈاک آئی پوسٹ ضلع بیلیاڈانگہ نزد مولوی محمد راشد مدرس اول مدرسہ محسنیہ رسیدہ بمقام کوتلپور نزد بشیر الحق بنگالی برسد بماہ شعبان سنہ ۱۲۹۹ ہجری

مفقود ہست اگرچہ واقعہ افتد ضرورست کہ صاحب معاملہ بہ بلاد اسلام کہ دران قضاۃ قاضی موجودست مثلا بلاد حجاز و بلاد روم وغیرہ و از بلاد ہند رامپور و بھوپال وغیرہ رفتہ انفصال سازد یا بذریعۂ تحریر القضاۃ بلاد اسلام حکم فسخ طلب سازد واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم ما قولکم ایہا العلماء الفضلاء فی الدراہم والدنانیر وغیرہا التی یاخذہا الزوج من اہل المرأۃ قبل النکاح حین الخطبۃ کما ہو معتاد فی اکثر بلادنا ایجوز ہذا ام لا بینوا توجروا

**جواب** اما الدراہم والدنانیر وغیرہما التی یاخذہا الزوج من اہل المرأۃ قبل النکاح فقال فی الدر المختار اخذ اہل المرأۃ شیئا عند التسلیم فللزوج ان یسترد لانہ رشوۃ انتہی قولہ عند التسلیم ای بان ابی ان یسلمہا اخوہا او نحوہ حتی یاخذ شیئا وکذا لو ابی ان یزوجہا فللزوج الاسترداد قائما او ہالکا لانہ رشوۃ رد المحتار وقال فی خطرہ ومن السحت ما یاخذہ الصہر من الختن بطیب نفسہ انتہی فعلم من ہذا ان ما یاخذہ الزوج من اہل المرأۃ قبل التزوج فلہم ان یستردوہ بالاولی لانہا رشوۃ کما فی ہبۃ رد المحتار جعلت المال علی نفسہا عوضا عن النکاح وفی النکاح العوض لا یکون علی المرأۃ انتہی ولان اہل دیارنا سموہ فی لسانہم کنکور ومعناہ فی لغۃ العرب رشوۃ فیکون صریحا فی الرشوۃ فیرجع بہا قائما او ہالکا لان الرشوۃ لا تملک بالقبض کما فی الدر المختار انتہی قال رشوۃ یحرم اعطاؤہا واخذہا فقط واللہ اعلم کتبہ افقر العباد الی اللہ شیخ یوسف بن قادر احمد عفی عنہ

صح الجواب واللہ اعلم بالصواب حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اسمین کہ شخص ہندی فاروقی صدیقی کا یا ہندوستانی سید کا یا ہندی شیخ کا یا ہندی شیخ ہندوستانی پٹھان کا کفو ہی یا نہین اور اسیطرح پٹھان کا نکاح اوس عورت ہندی کے ساتھ جو قوم سید سے ہو درست ہے یا نہین

**ہو المصوب** عرب مین کفاءت بحسب نسب کے معتبر ہے اور عجم مین باعتبار حریت و اسلام اور دیانت اور حرفہ کے اور عجم سے مراد وہ شخص ہے جسکو انتساب کسی قبیلۂ عرب سے نہو اور جسکا نسب قبیلۂ عرب سے متصل ہو وہ حکم عرب مین ہے درمختار مین ہے تعتبر الکفاءۃ

فنبا القریش بعضہم اکفاء لبعض وبقیۃ العرب بعضہم اکفاء لبعض ہذا فی العرب اما فی العجم فیعتبر حریۃ واسلامہ ودیانتہ وحرفتہ انتہی اور رد المحتار میں ہے المراد بالعجم من لم ینتسب الی احدی قبائل العرب ویسمون الموالی والعتقاء وعامۃ اہل القری والامصار فی زماننا منہم سواء تکلموا بالعربیۃ او غیرہا الا من کان لہ نسب معروف کالمنتسبین الی احد الخلفاء الاربعۃ او الی الانصار ونحوہم انتہی اور بھی در مختار میں ہے العجمی لا یکون کفو اللعربیۃ انتہی اور فتح القدیر اور بزازیہ وغیرہ میں ہے العالم العجمی یکون کفو اللعربی الجاہل والعلویۃ لان شرف العلم فوق شرف النسب انتہی ان عبارتوں سے یہ امر ثابت ہے کہ اہل ہند جنکا نسب کسی قبیلۂ عرب سے ملتا ہے جیسے صدیقی فاروقی شیخ انصاری سید وغیرہ اون سب میں آپس میں کفاءت ثابت ہے اور جو قوم کہ اوسکا نسب کسی قبیلۂ عرب سے نہ ملتا ہو وہ کفو اون لوگوں کا نہیں ہے مگر یہ کہ عالم ہو واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

**استفتا** اعلان نکاح کے واسطے طبل کا بجانا مباح ہے یا نہیں

**ہو المصوب** اعلان نکاح کیواسطے دف کا بجانا مباح ہے حدیث میں وارد ہے اعلنوا النکاح ولو بالدف اخرجہ الترمذی وغیرہ بالفاظ متقاربۃ اور سوای اوسکے اور مزامیر طبل یا طنبور یا سوای آن بہ نصوص صریحہ صحیحہ ممنوع ہیں اسیوجہ سے حنفیہ بھی نکاح میں صرف دف کی اجازت دیتے ہیں اور اوسکو بھی مشروط اس امر کے ساتھ کرتے ہیں کہ بے جھانجہ کے ہو خزانۃ الروایات میں ہے فی الغیاثیۃ ضرب الدف فی النکاح اعلانا وتشہیرا سنۃ وفی الخلاصۃ لا باس بالدف لیلۃ العرس انتہی اور بھی اوسمیں ہے یجب ان یکون بلا صنجات وجلاجل انتہی خلاصہ یہ ہے کہ سوای دف کے اور کسی باجے کے بجانے کی اعلان نکاح کیواسطے اجازت نہ تو احادیث سے ثابت ہے نہ کسی حنفی معتبر نے اسکی تصریح کی ہے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** کیا فرماتے ہیں علمای دین ومفتیان شرع متین اس امر میں کہ بجانا دف کا واسطے اعلان نکاح کے مباح ہے یا مستحب دف بوقت نکاح یا بعد نکاح بجانا مستحب ہے یا سنت مزامیر وملاہی مثل نقارہ یا ہندوستانی باجا و انگریزی نوبت مع زیر وبم وشہنائی وغیرہا سیمات

شادی مین بجانا جائز ہی یا نہین اور امام شافعی رح کے یہان نوبت وشہنائی بجای دف کے
جائز ہی یا حرام بجای دف کے باجا نوبت وشہنائی وغیرہ پر قیاس کرنا درست ہے یا نہین
کتب فقہ وتفسیر وحدیث سے تحریر فرماوین بینوا توجروا

**الجواب** ہو الموفق للصواب احادیث صحیحہ سے حرمت جملہ مزامیر کی ثابت ہی اور دف کی حلت
بوقت نکاح وغیرہ مجالس سرور مین بھی ثابت ہی اور یہی مختار محققین حنفیہ وشافعیہ کا ہی کہ مجالس
نکاح مین بغرض اعلان دف بجانا درست ہے نہ اور کوئی باجا انگریزی ہو یا ہندوستانی جامع ترمذی
وغیرہ مین مروی ہی قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تکون فی امتی خسف ومسخ اذا ظہرت القینات
والمعازف اور مسند احمد مین مروی ہے ان اللہ حرم الخمر والمیسر والکوبۃ اور بھی اسی مین مروی ہے
ان اللہ امرنی ان امحق المزامیر اور سنن ابو داؤد وغیرہ مین مروی ہے عن نافع قال سمع ابن عمر
زمارا فوضع اصبعیہ فی اذنیہ ونای عن الطریق وقال یا نافع ہل تسمع شیئا فقلت لا فرفع اصبعیہ
وقال کنت مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم فسمع مثل ہذا فصنع مثل ہذا اور جامع ترمذی وغیرہ مین مروی ہے
اعلنوا النکاح واضربوا علیہ بالغربال اور ابن حجر مکی شافعی کتاب الزواجر عن اقتراف الکبائر مین
لکھتے ہین یحرم ضرب واستماع کل مطرب کطنبور وعود ورباب وجنک وکمنجہ ودرتیج [illegible] ومزمار
عراقی ویراع وہو الشبابۃ وکوبۃ وغیر ذلک من الاوتار والمعازف وصح من طرق فقد علقہ البخاری ووصلہ
الاسماعیلی واحمد وابن ماجہ وابو نعیم وابو داؤد باسانید صحیحۃ لا مطعن فیہا انہ صلی اللہ علیہ وسلم قال
لیکونن فی امتی قوم یستحلون الحر وہو الفرج والحریر والخمر والمعازف وہذا صریح ظاہر فی تحریم جمیع
آلات اللہو المطربۃ انتہی ملخصا وفتاوی خلاصہ مین ہے لا باس بالدف لیلۃ العرس انتہی اور فتاوی
غیاثیہ مین ہی یجب ان یکون بلا صنجات وجلاجل انتہی پس حاصل مجالس نکاح وغیرہ مین کسی قسم کا باجا بجز دف
نہین درست ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

سوال ۳۶

**استفتا** علمای دین ومفتیان شرع متین سے التماس ہے کہ اس عبارت کتاب الابدا
کے معنی بلفظہ تحریر فرماوین اور نیز یہ ارشاد فرماوین کہ اس عبارت سے طبل ودف کی اباحت
اعلان نکاح مین ثابت ہوتی ہی یا نہین (ملاہی ومزامیر وطنبور ونقارہ ودف وغیرہ باتفاق حرام ہین)
مگر طبل غازی یعنی نقارہ ہنگام جنگ یا دف برای اعلان نکاح ہو تو [illegible]

الجواب واضح ہو کہ مالا بد منہ کی عبارت کی تصریح یہ ہے کہ اسمین اولا ملاہی ومزامیر طنبور وڈہل ونقارہ ودف پر حکم حرمت کا ثابت کیا پھر چونکہ یہ اسو علی الاطلاق حرام نہین تھے بلکہ بعضی صورت مین جائز بھی تھے اسلیے حرف مگر لاکر اون سے دو چیز کو استثنا کیا ہو یعنی ایک طبل یعنی نقارہ اور دوسرا دف اوران دونون چیزون پر علی الاطلاق اباحت کا حکم نہین کیا ہے بلکہ جنگ واعلان نکاح سے مقید کیا اس سے ثابت ہوا کہ طبل اور دف اگر بقصد لہو کے ہو تو حرام ہے اور بقصد جنگ واعلان نکاح کے جائز ہے اور طبل کو جنگ سے کچھ خصوصیت نہین اور ایسا ہی دف کو اعلان نکاح سے کچھ خصوصیت نہین بلکہ جنگ مین طبل اور دف ہر دو جائز ہین اور اعلان نکاح مین طبل اور دف ہر دو جائز ہین لیکن مالا بد کی کتاب مختصر ہونے سے اوسمین پوری تفصیل نہین ہے اسلیے اوسمین دھوکا ہوتا ہے دوسری بڑی کتابون مین جیسے طحطاوی وشامی وغیرہ مین اوسکی تفصیل موجود ہے واللہ اعلم بالصواب

الجواب الثانی مخفی مباد برابل سواد و مواد مالا بد منہ کی عبارت فارسی کچھ ایسی دقیق نہین جسمین اسقدر خلاف واقع ہو اسکے معنی صاف ظاہر ہین یعنی عبارت مذکور ملاہی ومزامیر وطنبور ودہل ونقارہ

ودف وغیرہ بالاتفاق حرام ست مگر طبل غازی یعنی نقارہ ہنگام جنگ یا دف برای اعلان نکاح انتہی اسکے معنی یہی ہین کہ اشیاء لہو ولعب مزامیر اور طنبور اور نقارہ اور دف بالاتفاق حرام ہین اور طبل غازی یعنی نقارہ جنگ کیوقت حلال ہے اور دف اعلان نکاح کے واسطے حلال ہے اسیطرح کتاب حماویہ بدایہ اور فتاوی کبری وغیرہ کتب حنفیہ مین بالتصریح موجود ہے واللہ اعلم بالصواب

پس جوابہین مرقومۃ الصدر مین اختلاف پیدا ہوا ہے جو بات کہ صحیح ہے اوسکو بدلائل کتب معتبرہ تحریر فرمائیے فیض بخشای عام و خاص ہو وین

ہو المصوب فتاوی وشروح معتبرۂ حنفیہ مین مصرح ہی کہ سوای دف کے جملہ مزامیر حرام ہین البتہ بعضے حنفیہ نے نقارۂ جنگ کے اباحت کی تصریح کی ہے اور دف بغرض اعلان نکاح کو مباح لکھتے ہین مالا بد منہ کی عبارت کا صحیح مطلب یہی ہی کہ سب چیزین حرام ہین صرف دف بغرض اعلان نکاح اور نقارہ جنگ کیوقت حلال ہی نہ یہ کہ نکاح کے وقت نقارہ بھی حلال ہے اور اگر بالفرض مالا بد کی عبارت اسپر دال بھی ہو تو یہ کلام مخالفت اور حنفیہ کے

کلام کے مقبول ہوگا کتب معتبرہ مین کہین فقہا کی بوقت نکاح اجازت نہین ہی بلکہ ممانعت صحیح ہی
واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

(۳۱۷) **استفتا** مولانا صاحب مفسر احادیث و فقہ مولوی محمد عبد الحی صاحب دام برکاتہ
بعد سلام کے بعد مدعا یہ ہے کہ منجانب فریقین مندرجۂ عنوان کے دو قطعہ دستخطی آپکے
پیش ہوئے جسمین مطابق سوالات کے جوابات حسب مرضی ہر فریق صادر ہوے ہین اور یہ
تباین بوجہ اسکے ہی کہ جیسا سوال ویسا جواب لہذا سوال مجوزۂ عدالت مندرجۂ ذیل ابلاغ خدمت
والا درجت ہی اور مستدعی جواب ہوں امید ہی کہ مہر و دستخط سے مزین فرماکے قبل تاریخ ۱۹ مئی
سنہ ۸۴ء کے واپس فرماکے ممنون فرماوین **سوال** فرض کیا جاوے کہ زید پسر نابالغ کا نکاح
بولایت پدر بہمراہ ایک دختر ہندہ نابالغہ کے بلا اطلاع و مرضی پدر ہندہ کے مادر ہندہ نے کردیا
بعد چند ماہ کے پدر ہندہ آوے اور اس نکاح سے مطلع ہوا اور ساکت رہے اور پدر ہندہ و ہندہ
خود بعد بلوغ کے اپنے پندرہ ۱۵ خواہ سولہ ۱۶ سال کے سن تک کوئی دعوی انفساخ ایسے نکاح کا
نکرے تو یہ نکاح کیا تسلیم کرلیا جاویگا اور کیا نکاح جائز سمجھا جاویگا فقط المرقوم ۲۳ اپریل
سنہ ۸۴ء الراقم پنڈت کشن نرائن منصف اترولہ ضلع گونڈہ

**ہو المصوب** اس صورت مین یہ نکاح جائز سمجھا جاویگا اگرچہ درصورت نکاح کردینے
مادر صغیرہ کے اوس صغیرہ کو بعد بلوغ کے اختیار فسخ کا ہوتا ہے مگر وہ اختیار فوری ہی جیسا کہ
اس عبارت رد المحتار حاشیہ درمختار سے واضح ہی اذا بلغت وہی عالمۃ بالنکاح او علمت بہ بعد
بلوغہا فلا بد من الفسخ فی حال البلوغ او العلم فلو سکتت ولو قلیلا بطل خیارہا ولو قبل تبدیل المجلس
انتہی پس ہرگاہ بعد بلوغ کے ہندہ نے کچھ تعرض نہین کیا اوسکو خیار فسخ باقی نرہا اور اگرچہ
درباب نکاح لڑکون کے ولایت اولا عصبات کو حاصل ہی جیسے باپ دادا چچا وغیرہ اور نکاح
کردینا مادر کا درصورت موجود ہونے ان اولیاء کے بدون رضا اونکے نافذ نہین ہوتا ہے مگر
ہرگاہ ولی اقرب یا باپ وغیرہ رضا اپنی ظاہر کرے اور بعد حاضر ہونے اور مطلع ہونے کے کچھ
تعرض نکرے تو وہ نکاح نافذ سمجھا جاویگا درمختار مین ہے ولا یبطل تزویجہا السابق اذا تزوجہا
الولی الابعد حال غیبۃ الاقرب بعود الاقرب انتہی پس ہرگاہ اس صورت مین باپ نے بعد آنے کے

تراضی ظاہر کی اور کچھ اعتراض نہین کیا وہ نکاح جائز رہا واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی تحریر تاریخ غرہ رجب روز شنبہ سنہ ۱۲۸۲ ہجری

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ زن مفقود حنفیہ کے نزدیک امام مالک کے مذہب پر کہ بعد چار سال کے زمانۂ فقدان سے نکاح ثانی جائز رکھتے ہین اوس صورت مین کہ جوان ہوا ور سامان اوسکے نفقہ کا نہو عمل کر سکتی ہی یا نہین اور بعد نکاح ثانی کے اگر شوہر اول آجاوے تو کیا حکم دیا جاویگا بینوا توجروا

ہو الصوب عند الضرورۃ حنفیہ کے نزدیک تقلید مذہب غیر کی درست ہے اور اس مسئلہ مین بھی حنفیہ تصریح کرتے ہین جیسا کہ جامع الرموز مین ہی وقال مالک الی اربع سنین ولو افتی بہ فی موضع الضرورۃ لاباس بہ علی ما اظن انتہی اور ایسے ہی رد المحتار وغیرہ مین اور بر تقدیری کہ زن مفقود بعد چار سال کے نکاح کرلے اور پھر شوہر اول آجاوے تو مالکیہ کے اسمین دو قول ہین ایک یہ کہ وہ شوہر اول کے پاس جاوے اور نکاح دوم فسخ سمجھا جاوے اور دوسرا یہ کہ نکاح دوم موجب فسخ نکاح اول ہے پس وہ ثانی کے پاس رہیگی اور اول کو کوئی حق باقی نرہیگا اور جمہور مالکیہ کے نزدیک یہی قول معتبر ومفتی بہ ہے پس حنفی بھی عند الضرورۃ جب مالکیہ کے قول پر عمل کریگا اسی قول کا اوسکے حق مین اعتبار ہو گا واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

استفتا چہ میفرمایند علمای دین اندرین مسئلہ کہ نکاح ساتھ دختر ہمشیرہ زادی کے درست ہے یا نہین بینوا توجروا

ہو المصوب نہین درست ہے عالمگیریہ مین ہے وکذا بنات الاخ والاخت وان سفلن انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ ایک شخص پنجگانہ نماز نہین پڑھتا اور رمضان کے روزے رکھتا ہے شاید تمام سال مین ایک روزہ اور دس پانچ مرتبہ نماز کا اتفاق ہو جاتا ہی اور یہ ترک صوم وصلوۃ بلا اخفا اور بلا کسی سبب و عذر شرعی کے محض بیباکی اور بیحیائی کی وجہ سے ہو مسائل فرع اور امور دین کے ساتھ استخفاف اور استہزا

کرتا ہو جھوٹ اور فریب اور غیبت اور سب و شتم مسلمانان اور فحش کلام اور مسخراپن سے ہرگز اجتناب نہ کرتا ہو بلکہ اکثر اوقات ہمین مبتلا رہتا ہو جمعہ و جماعات بلا عذر ترک کرتا ہو اپنی رنڈی بازی اور بدکاری اور ارتکاب دیگر کبائر کو قصۃً خواہ اپنے جلسون مین فخریہ بیان کرتا ہو مسلمانون کا مال مار لیتا ہو جھوٹی قسم کھانے مین ذرا تامل نکرتا ہو نقض عہد او خلف وعدہ کرتا ہو بدخلقی اور ارتکاب امور خلاف مروت و تہذیب کی وجہ سے عموماً شہر والے اوس سے ناراض ہون اور برا سمجھتے ہون اور انھین بداعمالیون کی وجہ سے اوس کے خاندان والون نے اپنے یہان اوسکا نکاح کرنا گوارا نکیا ہو ایسا شخص دیانۃً کسی عورت صالحہ بنت صالح یا فاسقہ بنت صالح کا جسکے باپ دادے تقوی اور صلاح اور مروت و تہذیب وغیرہ صفات حمیدہ مین مشہور ہون اور اوسکا ولی اس مرد کے ساتھ نکاح کرنے مین سخت عار سمجھتا ہو شرعاً کفو ہوسکتا ہی یا نہین اور اگر کفو نہین ہی تو وہ عورت کبیرہ ثیبہ مطلقہ ثلاث بعد انقضای عدت اگر بلا اجازت اور سراسر بلا رضامندی اپنے ولی کے بعد علم اس بات کے کہ ولی اس فعل سے سخت ناراض ہی خود نکاح کرلے اور ننگ و عار اپنے اور اپنے تمام خاندان کی رسوائی پر لحاظ نکرے اور ولی کی مخالفت کو نہ مانے تو یہ نکاح شرعاً درست ہے اور قابل اعتبار ہے یا نہین اور نکاح اگر تحلیل زوج اول کیواسطے کیا ہو تو اس نکاح سے بعد وطی وہ عورت پہلے شوہر کیواسطے نکاح ثانی کے ذریعہ سے حلال ہوسکتی ہے یا نہین اور شرعاً یہ نکاح فاسد ہے بعد اعتراض ولی حکم حاکم وقت تفریق ہونی چاہیے یا نکاح باطل ہے ابتداءً اس نکاح کا انعقاد ہی نہین ہوا اور بغیر تفریق قاضی بوجہ عدم انعقاد نکاح کے عورت خود اوس مرد سے جدا ہوسکتی ہی بینوا توجروا

**جواب** مطلق فسق کے ثابت ہونیسے مرد کے کفاءت عورت بنت صالح کے ساتھ شرعاً باطل ہوجاتی ہے خواہ عورت صالحہ ہو یا فاسقہ چہ جائیکہ فسق بالاعلان اوس سے بطریق اولی باطل ہوجائیگی اور ایک امر جس سے مطلق فسق ثابت ہو سقوط کفاءت کیواسطے کافی ہے سوال مین بہت سے امور ذکر ہین جنسے شرعاً فسق بالاعلان ثابت ہوتا ہے اسوجہ سے کہ مطلق فسق کی تعریف فتاوی شامی کتاب الشہادۃ مین یہ لکھی ہے والفاسق من فعل کبیرۃ او اصر علی صغیرۃ اور فتاوی قاضیخان مین لکھا ہے وتکلموا فی الفسق الذی یمنع الشہادۃ اتفقوا علی الاعلان بکبیرۃ یمنع الشہادۃ وفی

الصغائر ان کان معلنا نوع فسق مستشنع یسمیہ الناس بذلک فاسقا مطلقا لا تقبل شہادتہ ہدایہ مین لکھا ہے لا تقبل شہادۃ من یاتی بابا من الکبائر التی یتعلق بہا الحد للفسق اس عبارت ہدایہ سے معلوم ہوا کہ صرف ایک گناہِ کبیرہ کے ارتکاب سے فسق ثابت ہو جاتا ہے اور یہان تو بعض امور مثل تخفاف واستہزا بمسائل شرع حد کفر تک پہونچاتے ہین پس لامحالہ یہان کفاءت دیانۃ باطل ہو گئی چنانچہ درمختار مین باب الکفاءت مین لکھا ہے ودیانۃ ای تقوی فلیس فاسق کفوء الصالحۃ او فاسقۃ بنت صالح معلنا کان او لا علی الظاہر نہر اور شامی نے لفظ (معلنا کان او لا) کے نیچے لکھا ہے اما اذا کان معلنا فظاہر واما غیر المعلن فہو بان یشہد علیہ بانہ فعل کذا من المفسقات وہو لا یکرہ بہ فیفرق بینہما بطلب الاولیاء اور فتاوی عالمگیری باب الکفارت مین لکھا ہے ومنہا الدیانۃ تعتبر الکفاءۃ فی الدیانۃ وہذا قول ابی حنیفۃ وابی یوسف رحمہما اللہ وہو الصحیح کذا فی الہدایۃ فلا یکون الفاسق کفوءً لصالحۃ او فاسقۃ بنت صالح کذا فی المجمع سواء کان معلن الفسق او لم یکن کذا فی المحیط اور ہدایہ مین لکھا ہے اسی مقام پر (ودیانۃ ای عندہما وہو الصحیح) ان روایتون سے جب کفاءت باطل ہو گئی تو غیر کفو ہونا اوس مرد کا ثابت ہوا اور غیر کفو مین کبیرہ ثیبہ کا نکاح بغیر اذن ولی کے جائز نہین ہوتا اور کفاءت شرع مین دفع عار کیواسطے معتبر ہوتی ہے اور وہ حق اولیاء کا ہے پس عورت اگر فاسقہ ہو اور اسوجہ سے کفاءت کی پروا نکرے تو حق اولیا کا جو ثابت ہے ساقط نہین ہوتا اسوجہ سے کہ درمختار مین لکھا ہے کفاءت کی طرف ضمیر پھیر کر (وہی حق الولی لا حقہا) پس اگر بغیر اذن صریحی ولی کے عورت نے نکاح کیا ہے تو وہ نکاح فاسد نہین ہے بلکہ باطل ہے اور تفریق قاضی کی ضرورت نہوگی بلکہ ابتداءً وہ نکاح کالعدم اور غیر منعقد سمجھا جاویگا چنانچہ درمختار مین کبیرہ ثیبہ کے حق مین بعد بیان حکم صغیرہ کے لکھا ہے ویفتی فی غیر الکفوء بعدم جوازہ اصلا وہو المختار للفتوی لفساد الزمان فتاوی شامی باب الولی مین اس قول کی شرح مین لکھا ہے قولہ بعدم جوازہ اصلا ہذہ روایۃ الحسن عن ابی حنیفۃ وہذا اذا کان لہا ولی ولم یرض بہ قبل العقد فلا یفید الرضی بعدہ بحر آگے اسکے شامی نے لکھا ہے وقول البحر لم یرض بہ یشمل ما اذا لم یعلم اصلا فلا یلزم التصریح بعدم الرضی بل السکوت منہ لا یکون رضی لما ذکرنا فلا بد حینئذ لصحۃ العقد من رضاہ صریحا وعلیہ فلو سکت قبلہ ثم رضی بعدہ لا یفید درمختار کے قول (وہو المختار للفتوی) کے نیچے شامی نے لکھا ہے وقال شمس الائمۃ

وہذا اقرب الی الاحتیاط کذا فی تصحیح العلامۃ قاسم فتاوی عالمگیری میں لکھا ہے ثم المرأۃ اذا زوجت
نفسہا من غیر کفوء صح النکاح فی ظاہر الروایۃ عن ابی حنیفۃ وہو قول ابی یوسف آخرا وقول محمد
آخرا ایضا حتی ان قبل التفریق یثبت فیہ حکم الطلاق والظہار والایلاء والتوارث وغیر ذلک ولکن
للاولیاء حق الاعتراض وروی الحسن عن ابی حنیفۃ ان النکاح لا ینعقد وبہ اخذ کثیر من مشائخنا کذا
فی المحیط والمختار فی زماننا للفتوی روایۃ الحسن وقال الشیخ الامام شمس الائمۃ السرخسی روایۃ الحسن
اقرب الی الاحتیاط کذا فی فتاوی قاضیخان فی فصل شرائط النکاح ان روایتوں سے معلوم ہوا
کہ اوس عورت نے اگر بلا اذن ہر یحی ولی کے اوس شخص کے ساتھ نکاح کیا تو وہ نکاح باطل ہے
اور قول مفتی بہ کے موافق بالکل نکاح کا انعقاد ہی نہیں ہوا پس بغیر تفریق قاضی یا حاکم وقت
کے عورت اوس مرد سے خود جدا ہو سکتی ہے اور حکم قاضی سے بطریق اولی ضرور جدا ہو سکیگی
اسواسطے کہ یہ نکاح شرعا نکاح نہیں اور محض باطل ہے اور یہ نکاح اگر تحلیل زوج اول کیواسطے
کیا جاوے تو اسکے ذریعہ سے وہ عورت شوہر اول کیواسطے بذریعہ نکاح ثانی حلال نہیں ہو سکتی
چنانچہ درمختار میں قول (ویفتی فی غیر الکفوء بعدم جوازہ اصلا) پر تفریع کرکے اسکے آگے
لکھا ہے فلا تحل مطلقۃ ثلاثا نکحت غیر کفوء بلا رضی ولی بعد معرفتہ ایاہ اور شامی نے اس قول کی
شرح میں لکھا ہے قولہ نکحت نعت لمطلقۃ وقولہ بلا رضی متعلق بنکحت وقولہ بعد ظرف للرضی والضمیر
فی معرفتہ للولی وفی ایاہ لغیر الکفوء وقولہ بلا رضی نفی منصب علی المقید الذی ہو رضی الولی والقید
الذی ہو بعد معرفتہ ایاہ فیصدق بنفی الرضی بعد المعرفۃ وبعدمہا وبوجود الرضی مع عدم المعرفۃ
ففی ہذہ الصور الثلاثۃ لا تحل وانما تحل فی الصورۃ الرابعۃ وہی رضی الولی بغیر الکفوء مع علمہ بانہ
کذلک آہ ان روایتوں سے ثابت ہو گیا کہ اس نکاح کے ذریعے سے وہ عورت شوہر اول
کے واسطے حلال نہیں ہو سکتی یعنی شوہر اول کیواسطے اوسوقت میں حلال ہوتی جب یہ نکاح
شرعا جائز ہوتا جب نکاح شرعا بالکل منعقد ہی نہیں ہوا تو تحلیل کہاں ہوئی (فلا تحل) قول
درمختار میں جو تفریع ہے اوسکے یہی معنی ہیں جب نکاح بالکل باطل ہوا تو زنا کا اطلاق شرعا
متعاقدین کے اوپر سے ساقط نہیں ہو سکتا فقط واللہ اعلم بالصواب صح الجواب
واللہ اعلم بالصواب حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

استفتا ہو الرحیم کیا فرماتے ہین علمای شریعت محمدیہ اس مسئلہ مین کہ اگر زید کسی عورت بالغہ سے اس طرح پر عقد کرے کہ بزبان غیر معلوم عورت کے کہے کہ مین نے نکاح اپنا بعوض اسقدر مہر کے تیرے ساتھ کیا اور اوسی زبان مین عورت سے ایسا لفظ کہلاوے کہ معنی قبول کردم کے رکھتا ہو اور ایسے دو شخصون کو گواہ عقد کرے کہ وہ بھی اوس زبان سے واقفیت نرکھتے ہون یا رکھتے ہون پس دونون صورتون مین سے کسی صورت مین نکاح زید کا اوس عورت سے صحیح ہوگا یا نہ اور حکم بحوالہ اسم کتاب تحریر فرمایئے اللہ تعالی سے دارین مین اجر پایئے

ہو المصوب ایسی صورت مین اختلاف فقہا کا ہے خلاصۃ الفتاوی مین ہے لقنت المراۃ زوجت نفسی بالعربیۃ وہی لا تعرف شیئا من ہذا وقبل فلان وذلک بحضر من الشہود والشہود یعلمون او لا یعلمون صح النکاح کالطلاق وقیل لا یصح کالبیع انتہی پس ایسی صورت سے کہ بنا بر رای یک جماعت فقہا کے ارتکاب حرام ہوتا ہے احتراز واجب ہے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ ایک شخص نے اپنی منکوحہ کے ساتھ اغلام کیا پس ایسی صورت مین نکاح رہا یا نہین اور سزا دارا ز روی شرع کے ہو سکتا ہے یا نہین

ہو المصوب نکاح رہا لیکن سخت گناہ ہوا وہ شخص مستحق تعزیر ہے اوس پر توبہ واجب ہے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ مساۃ ہندہ کے حمل حرام کا کسی شخص نامعلوم سے تھا بدون وضع حمل کے اوسکی نانی نے حمل کو اخفا کیا اور سمی زید کہ نابالغ تھا بولایت اوسکی والدہ کی فریبا حالت حمل مین نکاح پڑھوا دیا اور بعد ہو جانے نکاح کے نوبت خلوت صحیحہ کی نہین پہونچی تھی کہ نانی مساۃ ہندہ کو باہر لیکا لیگئی اور باہر مساۃ ہندہ کے لڑکی پیدا ہوئی اب کئی سال کے بعد مساۃ ہندہ مذکورہ کو اوسکی نانی لے آئی اور چاہتی ہے کہ زوج زوجہ دونون ملجاوین اور زید کہ اب بالغ ہوا ہے اوسکو انکار ہے کہ یہ عورت خراب ہے اور حالت نابالغی مین بھی میرا نکاح بحالت موجودگی حمل کے ہوا تھا پس وہ نکاح جائز نہین ہے نہ ابتک خلوت صحیحہ ہوئی ہے تو اس صورت مین کس طرح ملون اور نہ

مستوجب ادای مہر کا ہو سکتا ہوں بلکہ مستوجب دلا پانے اوس خرچہ کا ہوں جو باعث فریب
میری شادی میں صرف ہوا ہے پس بوجوہ مذکورہ زانیہ کا نکاح بحالت حمل میں بحالت نابالغی
زید کے درست ہوا یا نہیں اور وہ اس صورت میں مستحق ادای مہر ہندہ و دلا پانے خرچہ
شادی کا بھی ہو سکتا ہے یا نہیں بینوا توجروا

**ہو المصوب** وہ نکاح درست ہوا اور نصف مہر زید پر واجب الادا ہوا اور اب
زید کو اختیار ہے خواہ وہ نکاح باقی رکھے یا فسخ کر دے واللہ اعلم حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات)

**استفتا** کیا فرماتے ہیں علمای دین اس صورت میں کہ مسمی زید کو ساتھ مسماۃ
ہندہ بالغہ ناکتخدا کے موافقت تھی لہذا ہندہ حسب ایمای زید اپنے گھر سے بخوشی اپنے آکر
زید کے گھر میں رہی پس زید نے باسترضای ہندہ مکان سے باہر جا کر چار آدمیوں سے
بیان کیا کہ میں اپنی طرف سے اصالۃ اور ہندہ کی طرف سے وکالۃ بیان کرتا ہوں کہ میں نے
اوسکے ساتھ بعوض مہر دو دینار کے نکاح کیا اور اوسنے مجھسے نکاح کر لیا اور راضی ہے
تم اوسکے گواہ رہنا اور ہندہ نے بجماعت زنان علانیہ بیان کیا کہ میرا نکاح زید کے ساتھ ہو گیا
اور وہ ہر چار گواہان مذکورہ بالا زید اور ہندہ دونوں کے شناسا ہیں اور بخوبی واقف ہیں
اس صورت میں نکاح درست ہوا یا نہیں اور بعد تھوڑے دنوں کے مسماۃ ہندہ مذکورہ کے
بطن سے مسمی بکر طفل تولد ہوا پس وہ طفل حرامی ہے یا حلالی اور بعد زید کے پسر مذکور اوسکا
مسمی بکر ریاست و دیگر اموال منقولہ و غیر منقولہ زید مسطور از روے حکم شرع محمدی کے
پا سکتا ہے یا نہیں بینوا توجروا

**ہو المصوب** اس صورت میں نکاح نہیں ہوا اور بکر وارث زید کا نہیں ہو سکتا ہے
ہاں اگر ایک ہی مجلس میں گواہوں کے سامنے دونوں کا اقرار سنا ہو تو البتہ نکاح ہو گا واللہ اعلم
حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات)

**استفتا** سوال ایک عورت نے زید کو اپنے نکاح پڑھانے کے لیے وکیل مطلق کیا
اور عمرو اور بکر گواہ وکالت زید کے ہوے اور زید نے بکر سے کہا کہ جا ایک گواہ وکالت کا تھا

بدون اطلاع واجازت عورت خواہ ولی اوسکے باجازت خود نکاح پڑھوایا تو یہ نکاح درست ہی یا نہ
ہوالمصوب اگر وقت نکاح پڑھانے بکر کے وکیل یعنی زید بھی موجود تھا تو نکاح درست ہوا واللہ اعلم
حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (محمد عبدالحی ابوالحسنات)

## باب المہر

استفتا چہ میفرمایند علمای دین اندرین باب کہ مسماۃ ہندہ زوجہ بکر برای آبکشی بر چاہی آمد بقضای الہی پایش لغزیدہ در چاہ رفت و بمرد اکنون شوہرش از بار گران دین مہر سبکدوشی میخواہد صورتش چیست

ہوالموفق صورتش این ست کہ سہام شرعیہ ورثہ ہندہ از مہرش بایشان ادا سازد یا باستعفای حقوق شرعیہ از ایشان بپردازد واللہ علیم حررہ ابوالاحیاء محمد نعیم عفی عنہ
الجواب صحیح واللہ اعلم حررہ محمد عبدالحی عفا اللہ عنہ

استفتا زید نے وفات پائی اپنی زوجہ اور لڑکیوں کو وارث چھوڑا اور کل متروکہ زید بعد وفات زوج کے بقبضہ زوجہ زید کے ہے لڑکیاں زید کی چاہتی ہیں اپنا اپنا حصہ شرعی پانا زوجہ زید ظاہر کرتی ہے کہ میں بعوض دین مہر کے قابض ہوں لڑکیاں مجیب ہیں کہ زوجہ باظہار دعوی دین مہر کے مالک متصرف متروکہ شوہر کی نہیں ہوسکتی اگر زوجہ کو دعوی دین مہر ہے تو عدالت میں رجوع کر کے واجب الادا ثابت کر لے دین مہر بھی مثل دیگر دیون کے ہوتا ہے زوجہ کو قبضہ متروکہ زید کا اختیار نہیں ہے متروکہ زید بقبضہ وارثان زید کے رہنا چاہیے البتہ متروکہ زید ذمہ دار ادای کل دیون کا ہے اور بہ نسبت وارثان زید کو ہو کہ متروکہ زید سے بقدر اپنے اپنے حصہ کے دین ادا کریں فقط تکلموا ایہا الحنفیہ

ہوالمصوب زوجہ کو بقدر استیفای دین مہر کے متروکہ شوہری پر قبضہ کرنا پہنچتا ہے

خزانۃ الروایۃ میں ہے فی الحاوی سئل عن ... یا المرأۃ تاخذ مہرہا من الترکۃ من غیر رضا الورثۃ ان کانت الترکۃ دراہم او دنانیر وان کانت شیئا مما یحتاج الی البیع تبیع ان کان صلح ... فی صداقہا سواء کانت ... او لم تکن تاخذ من غیر رضاء الورثۃ

اس سنت سے انکار کرتے ہین اور رسم آبا و اجداد کو نہین چھوڑتے اور طریقۂ رواجیہ کو مستحسن اور طریقۂ شرعیہ کو مستقبح سمجھتے ہین وہ لوگ گناہگار ہونگے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۳۲۵

**استفتا** عند النکاح اگر مہر معجل و موجل بیان نکیا جاوے صرف تعداد بیان کر دیجاوی تو نکاح صحیح ہوگا یا نہین

**ہو المصوب** نکاح صحیح ہوگا اور تعجیل و تاجیل مین اعتبار عرف کا کیا جاویگا خزانۃ الروایات مین ہے فی الوقایۃ والمعجل والموجل ان بینا فذلک والا فالمتعارف وفی السغناقی ای ینظر الی المرأۃ والی المہر المذکور فی العقد انہ کم یکون المعجل لمثل ہذہ المرأۃ من مثل ہذا المہر فیجعل ذلک القدر معجلا وانما ینظر الی المتعارف لان الثابت عرفا کالثابت شرعا فقط حررہ محمد عبد الحی

۳۲۶

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس صورت مین کہ زید کا نکاح ہندہ کے ساتھ پندرہ ہزار روپیہ مہر پر منعقد ہوا اور دین مہر زید کے ذمہ باقی رہگیا آخر کو زید نے اپنے مرض موت مین بدرستی ہوش و حواس یہ اقرار کیا کہ مسماۃ ہندہ زوجہ ہماری کا دین مہر پندرہ ہزار روپیہ ہمارے ذمہ پر واجب الادا ہے [illegible] اقرار کرتا ہون کہ فلان فلان موضع زمینداری مالیتی تیرہ ہزار روپیہ کا مین نے اوسکے دین مہر مین دیا باقی دو ہزار ہندہ ہماری دوسری جائداد سے وصول کرلے پس یہ اقرار صحیح ہے یا نہین اور دین مہر ارث پر مقدم ہے یا نہین

**ہو المصوب** اقرار زید صحیح ہے اور دین مہر ارث پر مقدم ہے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

صح الجواب واللہ اعلم حررہ اضعف عباد اللہ محمد فضل اللہ

# کتاب الرضاع

۳۲۷

**استفتا** چہ میفرمایند علمای دین متین و پیروان شرع مبین درصورتیکہ ہندہ بقسم گفت کہ من زید را شیر خود نوشانیدہ ام و بر دعوی خود یک گواہ ہم از ذکور و اناث ندارد پس درینصورت دعوی [illegible] بنا بر شرع شریف مستوجب اثبات گردد یا نہ بینوا توجروا

**ہو المصوب** دعوی ہندہ غیر مسموع است چہ رضاع بقول یک زن ثابت نمیشود

در کنز می آرد ثبت الرضاع بما ثبت به المال و تحت آن صاحب بحر الرائق تحریر می سازد و حجۃ شہادۃ رجلین عدلین او رجل وامرأتین فلا تثبت بشہادۃ امرأۃ واحدۃ انتہی واللہ اعلم وعلمہ اتم کتبہ عبدہ محمد عبد الحی عفا عنہ القوی

**استفتا** ما قولکم رحمکم اللہ کیا فرماتے ہین علمای دین اس صورت مین کہ ہندہ نامی ایک عورت کی دو دختر اور دو پسر موجود تھے بعدہ پسر کلان کے ایک پسر پیدا ہوا اور خود ہندہ کے ایک تیسری دختر پیدا ہوئی ہندہ نے پسر پسر مذکور کو دودھ پلایا کہ جس سے رضاعت ثابت ہے بعدہ ہندہ کی دختر کلان کی ایک دختر پیدا ہوئی اب مابین پسر پسر کلان مذکور جسکو ہندہ نے دودھ پلایا ہی اور دختر دختر کلان مذکور کے عقد مناکحت از روی مذہب حنفیہ صحیح ہی یا بوجہ اسکے کہ از جانب شیر دہ ہمہ خویش شوند دونون مین حرمت رضاعت ثابت ہوگی جواب مسئلہ ہذا از روی مذہب حنفیہ بروایات مصرحہ کتب فقہیہ مع مہر و دستخط خود و دیگر علمای معتبرین ثبت فرمایا جاوی فقط

**ہو المصوب** نکاح پسر پسر مذکورہ کا ساتھ دختر دختر مذکور کے بوجہ حرمت رضاعت کے نہین درست ہے فتاوی عالمگیری مین ہی المرضعۃ لو ولدت من ہذا الرجل او غیرہ قبل ہذا الارضاع او بعدہ فالکل اخوۃ الرضیع واخواتہ واولادہم اولاد اخوتہ واخواتہ انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ ایک عورت مسماۃ محفوظن کی گود مین ایک لڑکا موسومہ زید شیر خوار ہے اور ایک عورت دوسری مسماۃ شریفن ایک لڑکی مسماۃ ہندہ کو جنی چنانچہ مسماۃ محفوظن نے وہی شیر جو کہ زید کو پلاتی تھی ہندہ کو ایک بار یا دو بار یا تین بار پلایا تو اس صورت مین زید اور ہندہ دودھ شریکی بھائی بہن ہو سکتے ہین یا نہین بشرط ہونے کے پھر اگر ہندہ کی مان نے ایک دوسری لڑکی مسماۃ زینب کو جنا کہ اوسنے زید کا دودھ نہین پیا ہے مگر باپ اور مان وہی ہین جو ہندہ کے ہین تو اس صورت مین زید اور زینب سے نکاح ہو سکتا ہے یا نہین بشرط جائز ہونے نکاح درمیان زید اور زینب کے پھر اگر بسبب عدم یاد کے سہواً درمیان زید و زینب کے نکاح ہو گیا ہو اور اوسی نکاح مین زید سے زینب کے لڑکا یا لڑکی پیدا ہو چکی ہو تو اس صورت مین کیا حکم علمای مقلدین امام اعظم رح کے دیتے ہین

سبب بودن پستانهای خود از شیر بسبب آنکه پیر شده و هفت سال گذشته که نزائیده و بالکل شیر ندارد مگر اینکه اگر پستان را نیک بمالد چیزی آب غلیظ غیر وار بر سر پستانش ظاهر میشود اگر پستان خود بکودکی دهد برای مکیدن ولکن زن مذکوره را یقین کامل هست که شیر در دهن کودک نرسیده و در حلقش فرو رفته بسبب آنکه شیر در پستان ندارد و آنچه در پستان موجود است از آب غلیظ لزج آن بیرون نمی شود مگر به بسیار سودن و آن را هم از روی یقین زن مذکوره نگفتن نمی تواند که برآمده در حلقش رسیده پس بنا بر نرسیدن شیر در حلق کودک نصاً و تشکیکاً حرمت ثابت میگردد یا نه بینوا توجروا

**هو المصوب** حرمت رضاعت اگرچه از لبن آیسه و عجوزه ثابت می شود لیکن در صورت سوال بسبب عدم تیقن رسیدن آن رطوبت بحلق طفل حرمت ثابت نخواهد شد در اشباه می آرد ولو کان فی الحرمة شک لم یعتبر و لذا قالوا اذا دخلت المرأة حلمة ثدیها فی فم رضیعة و وقع الشک فی وصول اللبن الی جوفها لم تحرم لان فی المانع شکا کما فی الولوالجیة و فی القنیة امرأة کانت تعطی ثدیها صبیة و اشتهر ذلک بینهم ثم تقول لم یکن فی ثدیی لبن حین القمتها ولا یعلم ذلک الا من جهتها جاز لابنها ان یتزوج بهذه الصبیة انتهی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربه القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبه الجلی والخفی

(مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات)

**استفتا** (۲۲) چه می فرمایند علمای دین اندرین مسئله که هنده در ایام رضاعت خود شیر زینب که از شوهرش بود نوشیده پس از ان بعد عرصه زید به زینب زنا ساخته پس نکاح زید به هنده درست خواهد شد یا نه بینوا توجروا

**هو المصوب** درین باب عبارات فقها مختلف واقع شده اند عبارت بحر الرائق در یک مقام اراد بحرمة المصاهرة المحرمات الاربع حرمة المرأة علی اصول الزانی و فروعه نسبا و رضاعا و حرمة اصولها و فروعها علی الزانی نسبا و رضاعا کما فی الوطی الحلال انتهی و عبارت جامع الرموز لکن فی النظم و غیره انه یحرم کل من الزانی والمزنیة علی اصل الآخر و فرعه رضاعا انتهی و عبارت بحر الرائق بمقام دیگر عدمنا ان فروع المزنی بها من الرضاع حرام علی الزانی و کذا قال فی الخلاصة و کذا لو لم تحبل من الزنا و ارضعت لا بلبن الزنا فانها تحرم علی الزانی کما تحرم بنتها من النسب علیه انتهی حرمت معلوم می شود و در درمختار می نویسد الوطی بشبهة کالحلال قیل و کذا الزنا والاوجه لا فتح انتهی و در رد المحتار در شرح این قول می آرد

وذلك حيث قال اي صاحب الفتح لبن الزنا كالحلال فاذا ارضعت به بنتا حرمت على الزاني وآبائه وابنائه
وان سفلوا وفي التجنيس عن الجرجاني وللعم الزاني التزوج بها كالمولودة من الزاني لانه لم يثبت نسبها
من الزاني والتحريم على آباء الزاني واولاده للجزئية ولا جزئية بينها وبين العم واذا ثبت هذا في المتولدة
من الزاني فكذا في المرضعة بلبن الزنا قال في الخلاصة وكذا لو لم تحبل من الزنا وارضعت لا بلبن الزنا يحرم
على الزاني كما تحرم بنتها عليه وذكر الولوالجي ان الحرمة تثبت من جهة الام خاصة ما لم يثبت النسب فح تثبت
من الاب ولذا ذكر الاسبيجابي وصاحب الينابيع وهو اوجه لان الحرمة من الزنا للبعضية وذلك في الولد
نفسه لانه مخلوق من مائه دون اللبن اذ ليس اللبن كائنا من منيه لانه فرع التغذي وهو لا يقع الا بما يصل
من اعلى المعدة لا من اسفل البدن كالحقنة فلا اثبات فلا حرمة بخلاف ثابت النسب لان النص اثبت
الحرمة عنه واذا انتج عدم حرمة الرضيعة بلبن الزاني فعدمها على من ليس اللبن منه اولى خلافا لما في الخلاصة
ولانه يخالف المسطور في الكتب المشهورة اذ يقتضي تحريم بنت المرضعة بلبن غير الزوج على الزوج بالطريق
الاولى انتهى كلام الفتح ملخصا وحاصله ان في حرمة الرضيعة بلبن الزنا على الزاني وكذا على اصوله وفروعه
روايتين كما صرح به القهستاني ايضا وان الاوجه رواية عدم الحرمة وان ما في الخلاصة مردود لانه مخالف لما
في الكتب المشهورة ان الرضيعة بلبن غير الزوج لا تحرم على الزوج وكلام الخلاصة يقتضي تحريمها بالاولى وما في
الفتاوى اذا خالف ما في المشاهير من الشروح لا يقبل هذا تقرير كلام الفتح وقد وقع في فهمه خبط لشيخ
ما ادعاه في البحر من ان محل الخلاف اصول الزاني وفروعه وانها لا تحل للزاني اتفاقا والحاصل كما قال
في البحر ان المعتمد في المذهب ان لبن الزاني لا يتعلق به التحريم وظاهر المعراج والخانية ان المعتمد ثبوته قلت
وذكر في شرح المنية ان لا يعدل عن الدراية اذا وافقتها رواية وقد علمت ان الوجه مع رواية عدم التحريم
انتهى ازین عبارات واضح شد که رضیعه بلبن زنا بر زانی بر قول صحیح حرام نیست ونیز رضیعه بلبن شوهری
بر شوهر دیگر حرام نیست بناء علیه رضیعه بلبن غیر زانی بدرجهٔ اولی بر زانی حرام نخواهد بود وچون صاحب
فتح القدیر از ارباب ترجیح بلکه معدود در مجتهدین است قول او وهو الاوجه بر روایات فتاوی مقدم خواهد شد
وانچه متوهم می شود که رضیعه بلبن غیر زنا دختر رضاعی مزنیه بالشبهه میشود ومزنیه بسبب زنا حرمت
مصاهرت باو ثابت میشود پس لابد جمله فروعش حرام خواهند شد پس مدفوع است باین طور که منشاء
حرمت مصاهرت ثبوت جزئیت یا شبهه جزئیت است وآن درین صور مفقود است وخیال این تمام

کہ در بیان حرمت رضیعہ بلبن غیر الزوج علی الزوج وحرمت رضیعہ بلبن حلال علی الزانی فرق
بین چہ حرمت رضیعہ علی زوج المرضعۃ از جہت دیگر ست وحرمت رضیعہ بزانی از جہت دیگر ست فحرمۃ
رضیعۃ المرأۃ علی الزانی انما ہو بحرمۃ للمصاہرۃ فلا دخل فیہا البعضیۃ الرضیعۃ من الزانی وحرمۃ رضیعۃ المرأۃ
علی الزوج للارضاع فقط صحیح نیست چہ ہر دو مقام مساوی اند در اعتبار حرمت مصاہرۃ واعتبار
مصاہرت مبنی ست بر اعتبار جزئیت و آنجا مندفع شد توہم حرمت فروع قرینہ بزانی عقوبۃ
ونیز ظاہر ست کہ اگر رضیعہ بلبن غیر زنا بر زانی حرام باشد رضیعہ بلبن زنا بزانی بدرجہ اولی حرام خواہد
وقد عرفت ان المعتمد فیہا عدم الحرمۃ وہذا مسلم حصل بعد التنقیح التام والعلم التام عند الملک العا[illegible]
حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

# کتاب الطلاق

استفتا اگر کوئی شوہر اپنی زوجہ سے بدین وجہ ناراض ہو کر بلا موجودگی زوجہ کے
اہل برادری کے سامنے قسم کھا کر کہے کہ مین نے زوجہ کو طلاق دیا کہا اوسنے شوہر کے ساتھہ جانیسے
انکار کیا بعد ازان شوہر چھبیس برس زندہ رہا لیکن حین حیات اوسنے زوجہ مذکورہ سے کچھہ واسطہ
نہین رکھا اور بعد ازان مر گیا اب زوجہ مطلقہ کہتی ہے کہ مجھکو میرے مواجہہ مین طلاق نہین دیا
شرعا مواجہہ زن و مرد کا تکمیل طلاق کیواسطے ضرور ہے یا طلاق تسلیم کیا جائیگا بینوا توجروا
ہو المصوب اس صورت مین طلاق تسلیم کیا جائیگا اور مواجہہ زن و مرد کا ضرور نہین
بلکہ علم زن کا بھی اوسوقت ضرور نہین عنایہ مین ہے الزوج یتفرد بالطلاق فرہا علم تکن حاضرۃ
واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفا اللہ عنہ

استفتا اگر کوئی شوہر اپنی زوجہ سے نزاع کرے اور زوجہ ہندہ نے شوہر کے
گھر آنے سے انکار کیا اور زید شوہر نے قسم کہائی کہ ہمسے اور ہندہ سے واسطہ نہین ہے اور
پھر تیس برس تک زید اپنی قسم پر تا وفات حفیظ رہا ہندہ سے واسطہ نرکھا الیسا کہنا اور
اوس مدت تک احتراز بمنزلہ طلاق کے ہے یا نہین
ہو المصوب طلاق ثابت ہے واللہ اعلم کتبہ ابو الحسنات محمد عبد الحی عفا اللہ عنہ

اس لفظ سے طلاق نیت سے ثابت ہو خزانۃ المفتین مین ہے وقال لم یبق بینی وبینک عمل او نابری من عملک او العدی عنی ولوی الطلاق یقع انتہی واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفا اللہ عنہ

**استفتا** چہ میفرمایند علمای دین ومفتیان شرع متین اندرین مسئلہ از روی مذہب حنفیہ صورتش اینکہ زید زوجۂ خود مسماۃ ہندہ را در حالت غضب طلاق داد باین طور کہ سہ بار لفظ طلاق بر زبان آورد پس درین صورت بر ہندہ طلاق واقع شد یا نہ بر تقدیر اول چہ صورت ست کہ باز ہندہ را زید بنکاح آرد ابسطوا الجواب

**ہو المصوب** بر ہندہ سہ طلاق واقع شد نہ حالا بدون تحلیل نکاحش با زید درست نیست واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ما قولکم رحمکم اللہ تعالی کیا فرماتے ہین علمای دین اس صورت مین کہ زید نے اپنی زوجہ کی خالہ سے بحالت غصہ جو بوجہ تکرار سابق مابین زن وشوہر کے بھڑکا ہوا تھا کہا کہ کہدو اوس سے یعنی زوجہ سے ہمنے اوسکو آج کی تاریخ سے طلاق دیا طلاق دیا تب اوس زوجہ کی خالہ نے کہا کہ ایسی بات منہ سے مت نکالو یہ فتوی وحدیث کی بات ہے تب اوس زوج یعنی زید نے کہا کہ فتوی وحدیث کو طاق پر رکھو ہمنے اوسکو طلاق دیا طلاق دیا بعد ازان مابین زن وشوہر کے کچھ گفتگو کھانے پینے کی رہی اب وہ زوج یعنی زید طلاق دینے سے انکار کرتا ہے اور اوس طلاق کو اوسکی زوجہ اور اوسکی خالہ اور چند اشخاص زوجہ کے برادری والون نے خود سنا تھا پس سوال از روی مذہب حنفیہ یہ قول مرد کا کہ طلاق نہین دیا ہے معتبر ہوگا یا یہ قول عورت کا کہ طلاق دیا ہے معتبر ہوگا اور طلاق واقع ہوگا اور بصورت وقوع طلاق کون قسم کا طلاق شمار کیا جاویگا اور پھر اون دونون مین معاشرت کی کونسی صورت ہے یا یہ کہنا مرد کا کہ فتوی وحدیث کو طاق پر رکھو کلمۂ ارتداد سمجھا جاویگا اور بدینوجہ وہ شخص دائرۂ اسلام سے خارج سمجھا جاویگا اور پھر از سر نو اسلام لا کر اوسی زوجہ سے تجدید نکاح کرسکتا ہے جواب اسکا از روی مذہب حنفیہ مع روایات مصرحہ کتب فقہیہ مع مہر ودستخط خود ودیگر علمای معتبرین ثبت فرمایا جاوی فقط

**ہو المصوب** یہ قول کہ فتوی وحدیث کو طاق پر رکھو کہ مفید اہانت شریعت واستخفاف احکام شرعیہ ہے موجب ارتداد ہے ایسے الفاظ کے ساتھ تکلم بحسب تصریحات فقہا باعث

کفر ہوگا کشف اللغات میں ہے اگر گوید من نماز را بطاق نہادم یکفر کذا فی خزانۃ المفتین انتہی ملخصا اور
اوسی میں ہے لو قال شریعت را چہ کنم یکفر انتہی اور عالمگیریہ میں ہے لو قال با من شریعت واین حیلہا
سود ندارد او قال در پیش نہ رود او قال شریعت چہ کنم ہذا کلہ کفر انتہی بناء علیہ اوس شخص نے جو
اس لفظ کے ساتھ تکلم کیا پھر اس تکلم کے حکم ارتداد کا دیا جاویگا اور اس ارتداد سے نکاح فی الفور
فسخ ہو جاویگا جیسا کہ کنز وغیرہ میں ہے وارتداد احدہما فسخ فی الحال انتہی اور چونکہ قبل ارتداد
کے وہ دو مرتبہ طلاق دیچکا ہے اور یہ فسخ حکم طلاق میں نہیں ہے اور بعد اس ارتداد کے جو
دو مرتبہ طلاق اوسنے کہا اوسکا وجود نہ باقی رہنے نکاح کے اعتبار نہوا بناء علیہ اگر پھر نو
اسلام لاکے وہ شخص تجدید نکاح کرسکتا ہے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات

محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

استفتا مشتمل بر چہار مسئلہ مسئلہ اول طلاق لغت عربی ہے معنی اسکے
چھوڑ دینے کے ہیں پس اس صورت میں اگر کوئی زوج اپنی زوجہ کو بلغت ہندی کے کہدے
تجکو چھوڑ دیا اور پھر زوج عرصہ سال یا دو سال تک نان و نفقہ یا اور کسی طور سے پرسان حال
زوجہ مذکورہ کا نہوا تو ایسی حالت میں زوجہ پر طلاق واقع ہوگا یا نہیں
مسئلہ دوم جبکہ زوج نے اپنی زوجہ کو گھر سے اپنے نکال دیا اور آپ سفر دور و دراز چلا گیا
اور زوجہ اپنے ماں باپ کے گھر چلی آئی اور عرصہ دو سال یا زیادہ گذر گیا زوج کبھی
پرسان حال نان و نفقہ یا خط کتابت سے زوجہ کا نہوا پس آیا ایسی حالت میں زوجہ
والدین کو اختیار ہوگا کہ نکاح کو جو کہ زوج مذکور سے ہوا ہے فسخ کرکے اپنی لڑکی کا نکاح
کسی دوسرے مرد سے کر دیوین یا نہیں بینوا توجروا
مسئلہ سوم زن منکوحہ اپنے خاوند کے گھر سے نکل جاوے اور بازار عام رنڈیوں کے ساتھ
کرتی ہو اور یہی کسب شعار ہو یہ بات کوئی سرکس دربار کنان پر بلکہ اوسکے زوج پر معروف
و معلوم ہو جاوے اور اسکو عرصہ پانچ سات برس کا گذر جاوے زوج مذکور کو زن سے تعلق
کچھ سروکار نہیں ہو اگرچہ زوج مدعی الیہ طلاق دینے سے انکار کرتا ہو تو ایسی حالت میں منکوحہ مذکور
مطلقہ ہوگی یا نہیں اور قابل دوسرے مرد کے ہوگی یا نہیں

مسئلہ مرسلہ مولوی محمد ... صاحب ... ضلع ... ۱۲۹۶ ہجری

**مسئلہ چہارم** جبکہ زن منکوحہ بلا اجازت شوہر کے گھر سے شوہر کے نکل کر اپنے ماں باپ کے گھر یا ایک قریہ سے دوسرے قریہ مین چلی جاوے تو آیا ایسی حالت مین دین مہر زوجۂ مذکورہ کا جو کہ اوپر ذمۂ زوج اوسکے کے فرض ہے باطل ہوگا یا نہین

**ہو المصوب** جواب سوال اول اس لفظ سے کہ مینے تجکو چھوڑ دیا کہ معنی صریح طلاق کے ہین طلاق واقع ہوجاویگی جواب سوال دوم اس صورت مین نکاح دوسرا نہین ہوسکتا جبتک کہ شوہر طلاق نہ دیوے جواب سوال سوم ایسی حالت مین بغیر طلاق دینے شوہر کے زن مطلقہ نہوگی اور مہر اوسکا شوہر پر واجب الادا ہوگا جواب سوال چہارم ایسی حالت مین نان ونفقہ عورت کا ذمۂ شوہر سے ساقط ہوجاویگا لیکن دین مہر ساقط نہوگا واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ۳۳۸ زید نے اپنی عورت مدخولہ سے کہا لفظ واحد مین طلاق ہی طلاق ہی طلاق تب اوس سے پوچھا کہ تمنے کتنی طلاق دی ہین تب اوسنے جواب دیا کہ صرف ایک طلاق کی تاکید مین باقی لفظون کو مین نے ادا کیا ہے اب اوسکی عورت پر کے طلاق واقع ہوئی

**ہو المصوب** اس صورت مین اوسکی تصدیق فیما بینہ وبین اللہ کیجاویگی لیکن قاضی اسکو تسلیم نکریگا درمختار مین ہے کرر لفظ الطلاق وقع الکل وان نوی التاکید دین انتہی واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ۳۳۹ ایک شخص کی چار بیبیان ہین ایک مکان مین چارون موجود ہین دروازہ بند تھا شوہر نے باہر سے پکارا کسی بی بی نے اندر سے جواب دیا اور جواب دیکر خاموش ہوگئی صبح کو مرد نے کہا کہ جس بی بی نے جواب دیا اوسکو تین طلاق ہین عورتون سے پوچھا کہ کسنے جواب دیا ہے ہر ایک نے انکار کیا اب کس پر طلاق واقع ہوا بینوا توجروا

**ہو المصوب** اس صورت مین سب سے وطی کرنا بسبب اشتباہ کے حرام ہے جبتک کہ تعیین مطلقہ کی معلوم نہو اشباہ مین ہے الاصل فی الابضاع التحریم فاذا تقابل فی المرأۃ حل وحرمۃ غلبت الحرمۃ ولہذا لا یجوز التحری فی الفروج واذا طلق احدی نسائہ بعینہا ثلاثا ثم نسیہا ولذا کان منہن کلہن الا واحدۃ لم یسعہ ان یقربہا حتی انہا غیر المطلقۃ انتہی اور بھی اوسمین دوسرے

مقام مین ہے لو اختلطت زوجتہ بغیرہا فلیس لہ الوطی ولا بالتحری انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** کیا فرماتے ہین علماے دین اس مسئلہ مین کہ زید نے ہندہ سے نکاح کیا اور بعد نکاح کے چھ مہینے تک ہندہ زید کے مکان پر رہی بعد اسکے بطیب خاطر میکے مین آئی پھر جتنے مرتبہ زید نے بلانے کیواسطے آدمی ہندہ کے پاس بھیجا ہر بار والد ہندہ نے کسی نہ کسی حیلہ سے ٹالدیا حتی کہ ایک سال اسی الطائف الحیل مین گذر گیا بالآخر بحالت مجبوری زید نے بعدالت منصفی نالش رخصتی کی دائر کی اور والد ہندہ نے درخواست خلع اور تفریق کی اوسی عدالت مین کی حالانکہ زید مین کسی نوع کا عیب جو موجب خلع و تفریق ہو نہین پایا جاتا بجز شرارت ہندہ یا والد ہندہ کے دوسری وجہ معلوم نہین ہوتی اور نہ زید خلع و تفریق پر راضی ہے پس ایسی صورت مین حاکم وقت جبراً خلع و تفریق کرا دینے کا مجاز ہے اگر مجاز ہے تو بشرط تراضی طرفین یا صرف برضای ہندہ اگرچہ زید رضی نہو بینوا بسند الکتاب توجروا یوم الحساب

**ہو المصوب** چونکہ خلع طلاق بائن ہے اور طلاق بغیر رضای شوہر کے اور اوسکے تکلم کے ساتھ الفاظ طلاق کے نہین واقع ہو سکتا ہے پس ایسے ہی خلع بھی بغیر رضا و قبول شوہر نہین ہو سکتا ہے فتاوی عالمگیریہ مین ہے شرطہ شرط الطلاق وحکمہ وقوع الطلاق البائن کذا فی التبیین انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** کیا فرماتے ہین علماے دین اس مسئلہ مین کہ زید نے اپنی عورت کو حالت غضب مین کہا کہ مین نے طلاق دیا مین نے طلاق دیا مین نے طلاق دیا پس اس تین بار کہنے سے تین طلاق واقع ہونگی یا نہین اور اگر حنفی مذہب مین واقع ہون اور شافعی مین مثلاً واقع نہون تو حنفی کو شافعی مذہب پر اس صورت خاص مین عمل کرنیکی رخصت دیجاویگی یا نہین

**ہو المصوب** اس صورت مین حنفیہ کے نزدیک تین طلاق واقع ہونگی اور بغیر تحلیل کے نکاح نہ درست ہوگا مگر بوقت ضرورت کہ اوس عورت کا علیحدہ ہونا اوس سے دشوار ہو اور احتمال مفسد زائدہ کا ہو تقلید کسی اور امام کی اگر کریگا تو کچھ مضائقہ نہوگا نظیر اوسکی مسئلہ نکاح زوجہ مفقود و عدت ممتدۃ الطہر موجود ہے کہ حنفیہ عند الضرورۃ قول امام مالک پر عمل کرنیکو

درست سمجھتے ہیں چنانچہ رد المحتار میں مفصلاً مذکور ہے لیکن اولی یہ ہے کہ وہ شخص کسی عالم شافعی
استفسار کرکے اوسکے فتوے پر عمل کرے واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفی عنہ

**استفتا** کیا فرماتے ہیں علمای دین و مفتیان شرع متین کہ مریم مدعیہ باظہار وقوع
سہ طلاق و مغلظہ بدعوی تفریق ذات خود از زوجیت مدعی علیہ بنام حاکم مدعا علیہ عدالت میں
دعویدار ہوئی مدعی علیہ نے دینے طلاق سے انکار کیا اور کہا اگر میں طلاق دیتا بالضرور کوئی شخص
ایک برادری سے واقف ہوتا اور میں دستاویز فارخطی مدعیہ کو لکھدیتا فقط جانب مدعیہ سے چھ گواہ
تین مندرجہ عرضی دعوی اور تین غیر مندرجہ عرضی دعوی عدالت میں پیش ہوئے جو تین گواہ
مسمیان پیربخش و جیند او یاد اللہ مندرجہ عرضی دعوی عدالت میں مسموع ہوئے انھون نے
ہنگام ادای شہادت بدین تصریح باضافت الی الزوجہ کہ ای مریم میں نے تجھے طلاق دی ای مریم
میں نے تجھے طلاق دی ای مریم میں نے تجھے طلاق دی بحوالہ بیان مدعی علیہ طلاق دہندہ
بلفظ استشہاد ادای شہادت کے اور تین گواہ مسمیان الٰہی بخش و مہوط و کھمن جو غیر مندرجہ
عرضی دعوی تھے جملہ اونکے منجملہ الٰہی بخش وہ شخص ہے جسکا نام باظہار مریم مدعیہ لکھا ہے اور
مہوطا وہ شخص ہے جسکی نسبت خود مدعی علیہ نے روبروی حاکم عدالت یہ کہا کہ اوس سے
اس مقدمہ میں نسبت وقوع و عدم وقوع طلاق استفسار کیا جاوے غرض ہر سہ گواہ مرقوم الصدر نے
روبروی حاکم عدالت بلفظ اشہد بدین عبارت بحوالہ کلام مدعی علیہ طلاق دہندہ کہ ای مریم میں نے
تجھے طلاق دی ای مریم میں نے تجھے طلاق دی بخطاب الی المریم زوجہ خود مریم زوجہ اپنی کو طلاق دی
فقط حاکم عدالت نے بعد سماعت شہود مذکور الصدر جنکا بیان حسب تصریح بالا مندرجہ اظہار ہے
بنظر ثبوت وقوع طلاق از جانب مدعی علیہ بدعیہ حسب شہادت شہود بتفریق ذات مدعیہ از زوجیت
مدعی علیہ حکم دیا ہنگام رجوع مرافعہ منجانب مدعی علیہ حاکم مرافعہ نے رای عدالت مسترد کرکے اپنے
فیصلہ میں وجہ استرداد یہ ظاہر کی کہ منجملہ سہ کس گواہ مدعیہ مندرجہ عرضی دعوی مسموعہ عدالت
پیربخش گواہ نے عدالت میں الفاظ طلاق زبانی مدعی علیہ اسطرح ظاہر کیے کہ اے مریم میں نے تجھکو
طلاق دی و ہر سہ موقع زبانی طلاق دہندہ بجای لفظ تجھکو تجھے کہا اور جیند گواہ نے عدالت میں
بیان الفاظ طلاق کیا کہ اے مریم میں نے طلاق دی و ہر سہ موقع بجاے لفظ جملے بیان کیا الصوت ہذا

یہ تنزل بیانی اونکے موجب بطلان شہادت سے باقی رہا یا دا اللہ ایک گواہ فقط نصاب شہادت
میں وبجملہ ایکس گواہ غیر مستند بوجہ عرضی دعوی شہود گواہ اونے عدالت میں الفاظ طلاق بانی مدعی علیہ
اصطلاح بیان کیے کہ کہا کہ مریم میں نے تجھکو طلاق دی ودیگر موقع لفظ ای کہا او بجای لفظ تجھکو
مجھے کہا اور الٰہی بخش گواہ نے بھی مطابق بیان شہود مخالفت کی اب بلحاظ صورت منازعی
وتشریح بیان شہود وتبیین تجویز حکام ماتحت بخدمت علمای دین یہ التماس ہے کہ اس مقدمہ میں
تجویز حاکم عدالت باثبات طلاق حسب بیان شہود شرعاً صحیح ہے یا نہیں اور تجویز حاکم مرافعہ
بوجہ مصرحہ الصدر رای عدالت ماتحت کی نسبت اونکے شرعاً کیا حکم ہے آیا وہ مستلزم نقصان
شہادت شہود حسب قاعدہ شرع درباب ثبوت وقوع طلاق ہیں یا نہیں جواب اسکا بتصحیح
روایات کتب معتبرہ فقہیہ مرحمت ہو بینوا توجروا

**جواب** صورت مسئول عنہا میں تجویز حاکم عدالت باثبات طلاق حسب شہادت شہود
مدعیہ شرعاً صحیح ہے اور اعتراض حاکم مرافعہ درباب نقصان شہادت وتجویز اونکی متضمن منسوخی
فیصلہ عدالت ابتدائی غیر صحیح اسلیے کہ لفظ طلاق دی میں نے تجھکو یا تجھے ترجمہ طلقتک ہے جملہ
الفاظ طلاق صریح کے ہے ہدایہ میں لکھا ہے الطلاق علی ضربین صریح وکنایۃ فالصریح قولہ انت
طالق ومطلقۃ وطلقتک الخ اور جبکہ اضافت لفظ طلاق کی زوجہ کی طرف شوہر عاقل بالغ کی
جانب سے پائی گئی تو طلاق واقع ہو گئی یا ہے روایت ہدایہ [illegible] واذا اضاف الطلاق الی جملتہا
او الی ما یعبر بہ عن الجملۃ وقع الطلاق لانہ اضیف الی محلہ مثل ان یقول انت طالق لان التاء ضمیر
المرأۃ اور فتاوی حمادیہ کی روایت سے بھی یہ مدعا ثابت ہے اور [illegible] ہے [illegible] رجل
قال لامرأتہ ترا ایک طلاق یک طلاق بغیر حرف العطف [illegible] طلقت [illegible] اشارہ
لقولہ انت طالق طالق انتہی اور ای مریم میں نے تجھکو طلاق دی یا تجھے طلاق دی اور لفظ
ای مریم میں نے تجھکو یا تجھے طلاق دی یا مثل اسکے جسمیں اضافت طلاق کی پائی جاوے سبکا
ایک ہی مطلب ہے جس سے طلاق واقع ہوگئی لفظ ای اور لفظ تجھکو یا تجھے [illegible] اضافت
صریح لفظ طلاق کے ایقاع طلاق میں کچھ دخل نہیں صرف اضافت طلاق ہے [illegible]
شوہر کی طلاق ہے [illegible] تا اینکہ نیت کی بھی ضرورت نہیں ظاہر ہے کہ اگر کہا جاوے [illegible]

بے اضافت لفظ طلاق کے اسکی طرف تو مجرد اس لفظ کہنے سے طلاق واقع نہوگی پس مدار وقوع صرف اثبات اضافت طلاق ہی پر ہے لفظ آئی او جا کا کہنا اور نہ کہنا دونوں برابر ہے تصدیق اس مدعا کی اس عبارت حموی شرح اشباہ سے بخوبی ہوتی ہے مجرد ندائہما باسمہا لا یکفی فی وقوع طلاقہا عند نیتہ توضیحہ انہ لو قال ان قدم زید یا زینب فانت طالق یا فاطمۃ مثلا کان قولہ فانت طالق جزاء قولہ ان قدم زید فیتعلق طلاق زینب بقدومہ وتح فبای لفظ یقع الطلاق علی فاطمۃ عند النیۃ لان قولہ یا فاطمۃ لا یصلح الایقاع بہ کذا قیل اقول وقع بقولہ انت طالق حیث لغا ہا ہم کما نوی زینب انتہی پس اثبات طلاق کے لیے بیان اتفاقی گواہوں کا نقل مقولہ شوہر طلاق دہندہ میں بلفظ مریم مین نے طلاق دی تجکو یا تجھے کہ دونوں کا حاصل ایک ہے شرعا کافی اور وافی ہے آئی اور جا کے بیان کی ضرورت نہیں اندرین صورت بعض گواہ نے جو تعبیر مقولہ شوہر طلاق دہندہ کی باین عبارت کی کہ آئی مریم مین نے تجھکو طلاق دی یا تجھے طلاق دی اور دوبارہ بر سر موقع باین عبارت تعبیر کی کہ جا مریم مین نے تجکو یا تجھے طلاق دی اور بعض گواہ نے باین عبارت تعبیر کی کہ مریم مین نے تجھکو طلاق دی اور بر سر موقع لفظ آئی نہ کہا و بجاے تجکو تجھے ظاہر کیا یعنی مریم مین نے تجھے طلاق دی یہ سب گواہ اصل شہادت اثبات طلاق بالاضافت مین جو وہی مثبت طلاق ہے متفق اللفظ والمعنی ہین ختلاف صرف نقل لفظ آئی و لفظ جا و نیز لفظ تجکو و تجھے مین ہے کہ دونون کا حاصل خطاب ہے اور دونون ایک ہی معنی مین بولے جاتے ہین اور بیان لفظ آئی اور لفظ جا کا ایک امر زائد وغیر ضروری ہے سلب شہادت و اصل شہادت مین داخل نہین اور نیز لفظ مریم مین نے تجھکو طلاق دی موافق و ہم معنی لفظ آئی مریم مین نے تجھے طلاق دی بحذف حرف ندا کے ہے اور حذف ندا کی صورت مین بھی معنی ندا کے مقدر کیے جاتے ہین قال اللہ تعالی یوسف اعرض عن ہذا ای یا یوسف اعرض عن ہذا کذا فی التفاسیر اور شرعا اختلاف شہادت کا غیر سلب شہادت و غیر اصل شہادت یعنی امر زائد غیر ضروری ممکن التوفیق مین مانع قبول شہادت نہین ہے بلکہ مثبت اصل مدعا ہے کفایہ شرح ہدایہ مین لکھا ہے الاختلاف فیما لیس من باب الشہادۃ اذا کان علی وجہ یمکن التوفیق لا یمنع قبول الشہادۃ انتہی اور فصول عمادی مین لکھا ہے القاضی اذا سال عن الشہود قبل الدعوی عن لون الدابۃ المدعاۃ فقالوا کذا ثم عند الدعوی شہدوا علی خلاف ذلک اللون تقبل لان

الا اذا سئل الشاهد عن الاكاف الشاهد بيانه فكان تركه وعدمه بمنزلة انتهى اور ایسا ہی مفہوم ہوتا ہے
اکثر کتب معتبرہ فقہیہ سے بالجملہ تمامی روایات معتبرہ منقولہ سے واضح ہے کہ صورت مسئول عنہا میں
تجویز حاکم عدالت کے متضمن اثبات طلاق و تفریق مدعیہ شرعا صحیح ہے اور اعتراض حاکم مرافعہ
ہرگز مستلزم نقصان شہادت شہود مدعیہ نہیں پس تجویز اونکی بابت استرداد فیصلہ عدالت
ہر آینہ غیر صحیح ہے واللہ اعلم وعلمہ اتم

**ہو المصوب** فی الواقع اس صورت مین حکم وقوع طلاق صحیح ہے اور اختلاف شہود امور زائدہ
مین مضر نہیں تنقیح فتاوی حامدیہ مین ہے فی الانقروی الشہادۃ لو خالفت الدعوی بزیادۃ لا یحتاج
الی اثباتہا او النقصان کذلک فان ذلک لا یمنع قبولہا انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی و الخفی

**استفتا** ۲۴۴ کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ ترمذی کے باب ما جاء فی الخلع
مین ہے عن الربیع بنت معوذ بن عفراء انہا اختلعت علی عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فامرہا
النبی صلی اللہ علیہ وسلم او امرت ان تعتد بحیضۃ وعن ابن عباس ان امرأۃ ثابت بن قیس اختلعت
من زوجہا علی عہد النبی صلی اللہ علیہ وسلم فامرہا النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان تعتد بحیضۃ بعد اسکے
یہ عبارت لکھی ہے واختلف اہل العلم فی عدۃ المختلعۃ فقال اکثر اہل العلم من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم
وغیرہم ان عدۃ المختلعۃ عدۃ المطلقۃ وہو قول الثوری واہل الکوفۃ وبہ یقول احمد واسحق وقال بعض اہل العلم
من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم وغیرہم عدۃ المختلعۃ حیضۃ قال اسحق وان ذہب ذاہب الی ہذا فہو مذہب
قوی اور کتب فقہ مین عدۃ مختلعہ کی مثل عدۃ مطلقہ کے ہے اس صورت مین بموجب حدیث نبوی
وعمل صحابہ مختلعہ کے عدۃ ایک حیض ہوگی جیسا حدیث ربیع وابن عباس وعمل بعض اہل علم سے
ثابت ہوتا ہے یا تین حیض جیسا عمل اکثر اہل علم و فقہا کا ہے بینوا توجروا

**ہو المصوب** موطا امام مالک مین جہان اسلمی سے مروی ہے ان ام بکر الاسلمیۃ اختلعت
من زوجہا عبد اللہ بن اسید ثم اتیا عثمان فقال ہی تطلیقۃ الا ان تکون سمت شیئا فہو علی ما سمت
انتہی اور مصنف عبد الرزاق مین سعید بن المسیب سے مروی ہے ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم جعل
الخلع تطلیقۃ بائنۃ انتہی فتح القدیر مین ہے مراسیل سعید لہا حکم الوصل الصحیح لانہ من کبار التابعین

وکبار التابعین قبل ان یسلوا الا عن صحابی وان الفرع غیرہ نادر الا عن ثقة انتہی اور سنن دار قطنی
وبیہقی اور کامل ابن عدی میں بسند ضعیف ابن عباس رض سے مروی ہے ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم
جعل الخلع تطلیقة بائنة انتہی اور صحیح بخاری میں قصہ خلع ثابت بن قیس وراونکی زوجہ میں مروی ہے
انہ صلی اللہ علیہ وسلم اقبل الحدیقة وطلقها انتہی ان اخبار و آثار سے یہی ثابت ہے کہ خلع حکم طلاق
میں ہے پس لا بد عدت اوسکی بعدت طلاق ہوگی اور ظاہر قرآن بھی اس امر پر دال ہے اور حدیث
تعتد بحیضة نص صریح اسکے مخالف میں نہیں ہے بسبب احتمال اسکے کہ تنوین حیضہ کی تنوین وحدت
واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی
محمد عبد الحی ابو الحسنات

استفتا بسم اللہ الرحمن الرحیم — جماعت مسلمین ساکنہ عسکر بنگلور بخدمت عالیجناب خیر و برکت مآب
جامع الکمالات واقف الاحادیث والآیات علامہ محقق محدث جلیل امام المسلمین مقدام المومنین صاحب الدلیل
القوی سالک الطریق المستوی قامع الاعتساف محب الانصاف مولانا و مولوی الاسناد حضرت
ابو الحسنات الحاج المولوی الحافظ التقی النقی الشیخ محمد عبد الحی اللکھنوی دام بالفیض الصوری
والمعنوی بعد تحفہ ہدیہ نیاز عرض پرداز ہیں کہ اس مسئلہ میں ہم سبھوں کا جناب عالی کے فتوی پر
فیصلہ ٹھہرا ہے اور یہاں کے علما نے حضور کی تحریر پر اتفاق کیا ہے وہ یہ ہے کہ زید نے بیوی کو
ایک مجلس میں تین مرتبہ کہہ دیا کہ تجھ پر طلاق ہے طلاق ہے طلاق ہے لیکن اوسنے غصے میں بلا نیت
ایقاع طلاق ثلاثہ اور بدون سمجھے معنی اور حکم اس الفاظ کے کہا ہے پس اس صورت میں طلاق ثلاثہ
واقع ہوگی یا نہیں یہاں دو جماعتیں ہوگئی ہیں ایک جماعت کہتی ہے کہ مطابق حکم ظاہر احادیث
واقع نہ ہونگی اور ایک جماعت کہتی ہے کہ موافق تحقیق فقہائے محدثین کے واقع ہونگی پس آپ فرمائیے
کہ اس باب میں چاروں مذاہب کا کیا اختلاف ہے یا اسکے واقع ہونے پر مجتہدین اربعہ کا اتفاق
اور اسپر حدیث سے کیا سند ہے اور نہ واقع ہونے پر کونسی حدیث دلالت کرتی ہے اور پھر
اس حدیث میں کیا علت تھی اور کونسی حدیث اسکی معارض ہوئی جو اہل مذہب نے
چھوڑ دیا تھا اور حدیث سے سب کے دلائل مع جرح و تعدیل رواۃ حدیث طرفین کے تحریر کیجیے
اور جو امر حق ہے کہہ دیجیے کہ بجنسہ چھپکر شائع ہوگا اور آپکو اسمیں اجر ملیگا

ہو المصوب جو شخص تین طلاق دیوے اور مقصود اوسکو دونوں مرتبہ اخیرہ سے تاکید ہو

پس اس صورت میں بمذہب جمہور صحابہ و تابعین و ائمہ اربعہ و اکثر مجتہدین و بخاری و جمہور محدثین تینوں طلاق واقع ہوجاویگی البتہ بوجہ ارتکاب خلاف طریقہ شرعیہ کے گناہ لازم ہوگا موطا امام مالک میں مروی ہے ان رجلا قال لابن عباس انی طلقت امراتی مائۃ تطلیقۃ فماذا ترى علی فقال له ابن عباس طلقت منک بثلاث وسبع وتسعون اتخذت بها آیات الله هزوا اور موطا میں ہے ان رجلا جاء الی ابن مسعود فقال انی طلقت امراتی بمائتی تطلیقات فقال ابن مسعود فماذا قیل لک قال قیل لی انها قد بانت منی فقال ابن مسعود صدقوا الخ اور سنن ابو داؤد میں مروی ہے طلق رجل امراته ثلاثا قبل ان یدخل بها ثم بدا له ان ینکحها فجاء یستفتی عبد الله بن عباس وابا هریرة فی ذلک فقالا لا نری ان تنکحها الا ان تنکح زوجا غیرک قال فانما طلاقی ایاها واحدة فقال ابن عباس انک ارسلت ما کان لک من فضل اور مصنف عبد الرزاق میں عبادۃ بن الصامت سے مروی ہے ان اباه طلق امراة الف تطلیقة فانطلق عبادة فسأل عنه فقال رسول الله بانت بثلاث فی معصیة الله وبقی تسع مائة وسبعة وتسعون عدوان ظلم ان شاء عذبه وان شاء غفر له اور یہی حکم حضرت عثمان رض اور حضرت علی رض سے وکیع نے روایت کیا ہے اور حضرت عمر رض کا اس امر میں اہتمام کرنا اور تینوں طلاق کے وقوع کا حکم دینا اگرچہ ایک جلسہ میں ہوں صحیح مسلم وغیرہ میں مروی ہے اور یہی قول موافق ظاہر قرآن کے ہے باقی وہ حدیث جو صحیح مسلم وغیرہ میں مروی ہے کان الطلاق علی عهد رسول الله وابی بکر وسنتین من خلافة عمر طلاق الثلاث واحدة فقال عمر ان الناس قد استعجلوا فی امر کان لهم فیه اناة فلو امضیناه علیهم فامضاه علیهم پس اسکی تاویل جمہور محدثین کے نزدیک یہ ہے کہ اوائل میں تین مرتبہ طلاق کی لفظ اگر کہتے تھے تو اوس سے تاکید منظور ہوتی تھی اسوجہ سے وہ ایک ہی طلاق ہوتا تھا نہ یہ کہ تین لفظ سے تین طلاق بھی مقصود ہوں اور پھر وہ ایک ہی ہووے کذا ذکره النووی وابن الهمام وغیرهما والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

**مسئلہ ۱۲**

استفتا کوئی جاہل اپنے شوہر کو بحالت غصہ باپ یا بیٹا کہے اس میں نیت کی طلاق [illegible] یا نہیں لفظ ہوتی ہے یا کہ شوہر اپنی عورت کو ماں یا بہن کہے یا بیٹی کہے [illegible]

**ہو المصوب** صورت مرقومہ میں اگر ایسے کلمات کہے تو لغو ہو مگر شوہر اگر یہ کلمات کہے اور ارادہ طلاق کا کرے تو طلاق کا حکم دیا جاویگا واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

(مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات)

**استفتا** ایک شخص نے بحالت غصہ اور خصومت زوجہ سے کہا کہ تو میری ماں بہن ہے اور بہن اور تو چلی جا میں تجکو اپنے گھر میں نرکھونگا اور یہ بھی کہا کہ اگر تجکو رکھوں تو جیسے ماں بہن کو رکھوں تو اس صورت میں کیا حکم ہے بینوا توجروا

**ہو المصوب** اس صورت میں اگر نیت طلاق کی کی ہے حکم وقوع طلاق کا ہوگا فتاوی عالمگیریہ میں ہے ولو قال ابعدی عنی ونوی الطلاق یقع کذا فی فتاوی قاضیخان ومن الکنایات تنحی عنی وتحوت منی کذا فی فتح القدیر واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** کیا حکم شریعت ہے اس مسئلہ میں کہ اگر کوئی شخص عاقل بالغ حالت مرض موت میں اپنی زوجہ کو جو کہ دوسرے شہر میں ہو روبرو چند اشخاص کے طلاق دیوے تو طلاق واقع ہوگا یا نہیں اگر ہوگا تو زوجہ اوسکی مستحق ورثہ ہوگی یا نہ اگر ہوگی تو یہ امر کسی نص صریح سے ثابت ہے یا نہ اگر ہے تو تصریح اوس نص کی کیجاوے اگر نہیں ثابت ہے تو صحابۂ کرام کی رائے سے یہ مسئلہ ثابت ہوگا پس کل صحابہ آپس میں متفق رہے ہیں یا بعض نے خلاف اسکے فتوی دیا ہے پھر ائمہ اربعہ کی رای اس مسئلہ میں کیا ہے اور آخر الامر تحقیق کیا ہے بتفصیل جواب مرقوم ہو

**ہو المصوب** اس مسئلہ میں صحابہ اور تابعین و ائمہ مجتہدین کا اختلاف واقع ہے عینی نے شرح ہدایہ میں چند قول انمین تحریر کیے ہین الاول انہ لا یقع طلاقہ ای المریض مرض الموت حکاہ ابن حزم عن عثمان الثانی یقع وترثہ بشرط قیام العدۃ وہو قول عمر وابنہ وابن مسعود وابی بن کعب وعائشۃ وبہ قال المغیرۃ والنخعی وابن سیرین وعروۃ وشریح والثوری وحماد بن ابی سلیمان واصحابنا الحنفیۃ الثالث ترثہ ما لم تزوج زوجا غیرہ وان انقضت عدتہا وہو قول ابن ابی لیلی واحمد واسحق الرابع ترثہ وان تزوجت عشرۃ ازواج وبہ قال مالک واللیث فی روایۃ الخامس ترثہ ویرثہا وبہ قال الحسن البصری السادس ان صحت ثم مات من غیر آخر لا ترث عندنا وقال الثوری والزہری والاوزاعی واحمد واسحق ترثہ ان مات قبل انقضاء عدتہا منہ السابع ترثہ ویرثہا اذا کان لہا حمل او قصد المضارۃ وہو قول عروۃ الثامن ترثہ وتنتقل عدتہا الی عدۃ الوفاۃ ما لم تنکح وبہ قال الشعبی التاسع عدتہا بابعد الاجلین من ثلاث حیض واربعۃ اشہر وعشر العاشر ترثہ قبل الدخول وعلیہا العدۃ وہو قول الحسن وعطاء الحادی عشر لا ترثہ اصلا لا قبل الدخول ولا بعدہ وہو قول الظاہریۃ والجدید للشافعی وفی القدیم عندہ الزوج فار فی المیراث ثمۃ اقوال الاول مثل قولنا الثانی مثل قول احمد الثالث مثل قول مالک انتہی ملخصا اور موطا

امام محمد بن یعقوب اخبرنا مالک اخبرنا الزہری عن طلحۃ بن عبد اللہ بن عوف ان عبد الرحمن بن عوف طلق امرأتہ وہو مریض فورثہا عثمان منہ بعد ما انقضت عدتہا اخبرنا مالک اخبرنا عبد اللہ بن الفضل عن الاعرج عن عثمان انہ ورث نساء ابن مکمل منہ کان طلق نساءہ وہو مریض قال محمد یرثنہ ما دمن فی العدۃ فاذا انقضت العدۃ قبل ان یموت فلا میراث لہن وکذلک ذکر ہشیم بن بشیر عن المغیرۃ الضبی عن ابراہیم النخعی عن شریح انہ کتب الیہ عمر بن الخطاب فی رجل طلق امرأتہ ثلثا وہو مریض ان ورثہا ما دامت فی عدتہا فاذا انقضت عدتہا فلا میراث لہا وہو قول ابی حنیفۃ والعامۃ من فقہائنا انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات

محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (محمد عبد الحی ابو الحسنات)

واقعی طلاق واقع ہوگا اور زوجہ اندر عدت کے مستحق ارث ہوگی اور ائمہ اربعہ رضی کی رای اس مسئلہ مین مختلف ہے اور حضرات حنفیہ کرام نے امر مذکور پر فتوی دیا ہی اور یہی قول ہی حضرات عالی درجات عمر بن خطاب اور ابن عمر اور ابن مسعود اور ابی بن کعب اور عایشہ رضی اور مغیرہ اور نخعی اور ابن سیرین اور عروہ اور شریح اور ثوری اور حماد بن ابی سلیمان علیہم رضوان الرحمن کا واللہ علیم حررہ ابو الاحیاء محمد نعیم عفی عنہ سنہ ۱۲۹۵ رجب

صح الجواب واللہ اعلم بالصواب حررہ نظام الدین احمد عفا عنہ اللہ الاحد (نظام الدین احمد)

**استفتا** کیا ارشاد فرماتے ہین علمای دین ومفتیان شرع متین بیچ اس صورت کے کہ مثلا زید نے اپنی زوجہ سے کہا کہ مجکو تجھسے کچھ کام نہین ہے بعد چند مدت کے بکر سے کہا کہ ہماری شادی کرا دو بکر نے کہا کہ تمھاری ایک بی بی تو موجود ہے اب شادی کیون کروگے زید نے کہا کہ مین نے اپنی بی بی کو طلاق دیا ہے تب بکر نے ایک مجمع عام مین اپنی برادری سے کہا کہ زید نے اپنی بی بی کو طلاق دیا ہے تب لوگون نے اوسکو بلا کر پوچھا کہ آیا تو نے اپنی بی بی کو طلاق دیا ہے زید نے کہا کہ ہان اس صورت مین زید کے پہلے کلام سی طلاق رجعی ثابت ہوا بطریق انشا کے پھر ایک بار بطریق اخبار پھر لفظ ہان کا بکلمۂ ایجاب بسبب طلاق مغلظ ہونگے یا نہ اور تفسیر احمدی مین ہے کہ تین طلاق خواہ رجعی ہون خواہ بائن خواہ صریح خواہ کنایہ مغلظ ہوتی ہین جیسا کہ یہ عموم مفید تغلیظ کا ہے ویسا ہی بطریق اخبار اور بطور انشا مفید تغلیظ ہوگا یا نہوگا بینوا بسند الکتاب توجروا من اللہ الوہاب

**ہو المصوب** زید کی اس لفظ سے کہ مجکو تجھسے کچھ کام نہین ایک طلاق بائن واقع ہوا فتاوی عالمگیریہ مین ہے لو قال لم یبق بینی وبینک عمل ونوی یقع کذا فی العتابیۃ انتہی اور خبر طلاق سے

اور جواب استفہام سے دوسرا طلاق نہین واقع ہوا عالمگیریہ مین ہے لو قال لامرأته انت طالق فقال له رجل ما قلت فقال طلقتها او قال قلت ہی طالق فہی واحدة فی القضاء کذا فی البدائع انتہی اور رد المحتار مین ہے لا حاجة الی جعله انشاء حتی یکون جملة خبرا عن الاول پس اس صورت مین تجدید نکاح لازم ہے اور حاجت تحلیل کی نہین واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ زید نے اپنی زوجہ کو غیر وطن مین طلاق دیا اور اوس زوجہ نے بعد چندروز کے مسمی بکر کے ساتھ اپنا نکاح ثانی کیا مگر اوسکو نان و نفقہ نہین دیتا تھا بلکہ وہ خود اپنی محنت و مشقت سے پیدا کر کے کھاتی تھی تھوڑے دن کے بعد بکر نے چند آدمیون کی موجودگی مین اوس سے یہ کہا کہ مین تیرا منہ نہ دیکھونگا اور اگر اپنے ماں باپ کا ہون تو تیرے تک نہ آونگا یہ کہکر کسی طرف چلا گیا آیا طلاق واقع ہوئی یا نہین

ہو المصوب صرف ان الفاظ سے طلاق واقع نہین ہوا واللہ اعلم حررہ الراجی

عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ اگر کوئی شخص اپنی زوجہ کو لڑائی اور غصہ مین تین بار طلاق دے اور یہ کہے کہ تم اب بجای میری ماں اور بہن کے ہو اور مجھسے کچھ واسطہ نہین اور بعد اسکے زوجہ و شوہر دونون جدا جدا ایک ماہ تک رہے پھر کچھ عرصہ کے بعد چند عزیزون نے آکر ملاپ کرا دیا اور جسطرح باہم رہا کرتے تھے رہنے لگے تو زوجہ اس صورت مین عقد سے باہر تو نہو جائیگی اور اگر عقد سے باہر ہو جائیگی تو اوس پر کیا حکم شرع ہوگا

ہو المصوب اس صورت مین زوجہ شوہر پر حرام ہو گئی اور اب وہ نکاح بھی اوسکے ساتھ نہین کر سکتا جبتک وہ عورت شوہر ثانی نکرے اور وہ بعد صحبت کے طلاق نہ دیوے اور جو عزیز باعث ملاپ کے ہوے وہ گنہگار ہوے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات

محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

استفتا کیا فرماتے ہین علما اس مسئلہ مین کہ زید نے نو برس پہلے مرگ کے بیان کیا تھا کہ میری زوجہ جو اپنی ماں کے گھر رہتی ہے مجھسے اوس سے کچھ کام نہین ہے اور وہ میری

زوجیت مین نہین ہے بیس برس سے وہ مان کے پاس ہے بعد اوس بیان کے ایک وصیت نامہ
لکھا اوسمین اوسنے ایک حصہ اوسکا بھی لکھا اور کہا کہ وہ میری زوجہ ہے اور سوا اسکے کوئی اور تنازع
باہم زن وشوہر کا نہین واقع ہوا پس ایسی صورت مین وہ عورت مستحق میراث ہوگی یا مطلقہ قرار پاویگی

**ہو المصوب** یہ الفاظ زید کے کنایات طلاق سے ہین بدون نیت طلاق انمین طلاق
واقع ہوگا فتاوی عالمگیریہ مین ہے لو قال لم یبق بینی وبینک عمل ونوی یقع کذا فی العتابیہ انتہی
اور بھی اوسمین ہے لو قال لامرأته لست لی بامرأة او قال ما انا بزوجک ونوی الطلاق یقع
الطلاق فی قول ابی حنیفہ انتہی اور اس صورت مین چونکہ زید نے بعد ان الفاظ کے وصیت نامہ مین
اپنی زوجہ اوسکو قرار دیا اس سے معلوم ہوا کہ اون الفاظ سے مقصود طلاق نہ تھا پس وہ عورت
مستحق میراث ہوگی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اندرین مسئلہ کہ ایک شخص نے اپنی جورو کے حق مین کسی
روز یہ کہا کہ میری جورو میری والدہ کی جگہ ہے اور میرے کام کی نہین اب مجھے کچھ واسطہ نہین اوس
دوسرے روز یہ کہا کہ وہ اپنے فعل کی مختار ہے مجھسے کچھ سروکار نہین پھر تیسرے روز یون کہا کہ وہ
غیر مرد کے استعمال مین آئی ہے اب میرے کام کی نہین ان صورتون مین طلاق واقع ہوگی یا نہین

**ہو المصوب** اگر نیت طلاق کی کی ہے تو طلاق واقع ہوگا ورنہ نہین واللہ اعلم حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** کیا ارشاد ہے علمای دین کا اس مسئلہ مین کہ عرصہ اٹھارہ برس کا گذرا کہ نکاح
مسماۃ نواب بیگم کا ساتھ محمد ہادی خان کے منعقد ہوا تھا اور محمد ہادی خان نے بوجہ شغف وتعلق
اپنے کے ساتھ عورت دوسری غیر کفو کے کبھی نواب بیگم زوجہ منکوحہ اپنی کی جانب التفات نہین کیا
اور نہ کسی قسم کی خبر گیری کی اور نہ زوجہ مذکورہ کو اوسکی مادر کے گھر سے اپنے مکان مین طلب کیا
بنا برعلیہ نواب بیگم مسطورہ ہمیشہ اپنی مادر کے پاس رہی اور اب تلک ہے عرصہ تخمینا سات آٹھ سال کا
ہوا کہ مسمی رحیم بخش اور دو عورتین نسیدا انہون کے روبرو محمد ہادی خان نے غصہ مین نواب بیگم سے
کہا کہ ہمسے تمسے کچھ واسطہ نہین ہے تم اپنا نکاح جس شخص سے چاہو کرلو اور یہ کلام محمد ہادی خان کا
شہود مرقومہ نے اپنے کانون سنا اس صورت مین مسماۃ نواب بیگم پر طلاق واقع ہوئی یا نہین

هو المصوب طلاق واقع ہوئی اگر شوہر نے نیت طلاق کی کی ہو واللہ اعلم حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

[۲۵۴]

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ زید کا مقروض بکر ہے اور بکر کی
دختر ہندہ زید کے نکاح مین ہے زید نے اکثر تقاضہ اپنے روپیہ کا بکر سے کیا مگر بکر نے صاف جواب
ندیا اوسوقت زید نے اپنی بی بی سے کہا کہ اب تو تقاضہ میرے روپیہ کا اپنے باپ سے کر شاید
تیرے کہنے سے دیدے ہندہ نے اپنے شوہر کی طرف سے اپنے باپ سے کہا لیکن ہندہ کا بھی
یہ کہنا پذیرا نہوا پھر زید نے اپنی بی بی ہندہ سے کہا کہ تقاضہ روپیہ کا کر ہندہ نے کہا کہ مین ہرگز نکرونگی
اوسوقت ہندہ غصہ مین بھی آگئی تھی جسوقت کہ زید نے دربارہ تقاضہ روپیہ کے کہا تھا زید نے
بھی غصہ مین آکر کہا کہ اگر مین کہون بھی تو اب تو ہرگز نہ کہنا اور اگر کہو گی تو تجھپر طلاق ہے بعد تھوڑے
دنون کے زید کے دل مین یہ خیال آیا کہ اگر ہندہ اپنے باپ سے اب پھر کہے تو یقین ہے کہ روپیہ ملجاے
مگر اس خیال سے نہین کہتا ہے کہ مین نے کلمہ طلاق کا اپنی زبان سے نکالا تھا اور ہندہ نے بھی
اس گفتگوے خشم آلود کے بعد یقینا کچھ اپنے باپ سے نہین کہا اب اگر زید اپنی بی بی ہندہ سے کہے
کہ تو تقاضہ روپیہ کا کر اور ہندہ تقاضہ کرے تو طلاق واقع ہو گی یا نہین بینوا توجروا

هو المصوب اس صورت مین اگر ہندہ اپنے باپ بکر سے دربارہ قرض کے کہیگی تو طلاق رجعی
واقع ہوگا واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

[۲۵۵]

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ زید کی شادی بکر کی لڑکی کے
ساتھ ہوئی اور زید اپنی عورت کا روز نکاح سے آجتک کفیل ہے اور علاوہ کفالت کے
زید کوئی نقص شرعی نہین رکھتا ہے مگر زید اور بکر ایک ہی مکان مین رہتے ہین اور عورت
بکر اکثر کہا کرتی ہے کہ بکر نے لڑکیون کی تقدیر پھوڑ دی اور اگر کوئی امر زید کے خلاف مرضی ہوا
اور زید اپنی عورت پر خفا ہوا تو زید سے بکر اور اوسکی عورت آمادۂ جنگ ہوتے ہین آخر کار
ایک روز وقت جنگ کے زید نے اپنی عورت سے کہا مین نے تمکو آجتک کسی طرح کی
اذیت کھانے یا کپڑے یا اور کسی امر کی نہین دی مگر تمھاری والدہ ایسا ایسا کہا کرتی ہین اور
ہمسے زیادہ اس سے خدمت بھی ہو نہین سکتی ہے پس جو تمھاری والدہ کہین کرو ہمسے اور تمسے

کچھ واسطہ نہیں ہے اور اوسیوقت پھر زید سے اور بکر اور بکر کی عورت سے تکرار ہوئی زید نے بکر اور اوسکی عورت سے کہا کہ مین زیادہ خدمت کر نہیں سکتا اب تم وہ بات کرو جسمین تمھاری لڑکی کی تقدیر نہ پھوٹے ہمسے کچھ واسطہ نہیں ہے اور یہ گفتگو چند مرتبہ زید نے کی اب اس حالتمین زید کی عورت اوسکے نکاح مین رہی یا نہین اور مہر زید کا حضرت بی بی فاطمہ رض کے مہر کو کتنا روپیہ دینا چاہیے

ہوالمصوب اس لفظ سے کہ ہمسے کچھ واسطہ نہیں اگر مقصود زید کا طلاق دینا اور چھوڑ دینا زوجہ کا تھا تو تین طلاق واقع ہو گئین اور عورت اوسپر مطلقا حرام ہو گئی اور مقدار مہر حضرت فاطمہ رض ایک سو آٹھ روپیہ کچھ چاندی زائد ہے اوسکو چاہیے کہ ایک سو نو روپیہ ادا کرے

واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

## کتاب المفقود

استفتا کیا قول ہے علما کا اس مسئلہ مین کہ ایک شخص چار پانچ برس یا اس سے زائد ہوئے ہین کہ مفقود ہے اور اوسکی عورت جوان ہے اور خواہش نفس رکھتی اوسکو ہے اور نان و نفقہ سے محتاج ہے اور اندیشہ اسکا ہے کہ زنا مین مبتلا ہو جائے تو ایسی صورت مین امام مالک کے مسلک پر اوسکو عمل کر لینا چاہیے کہ جو مروی ہے حضرت عمرؓ سے یا جو کہ فرمایا ہے حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے اور مروی ہے حضرت علی رض سے بلکہ یہ بھی مرقوم ہے کہ رجوع کیا حضرت عمر رض نے طرف قول حضرت علی کے اور مذہب اکثر صحابہ کا یہی ہے جیسا کہ نور الہدایہ ترجمہ شرح وقایہ کتاب المفقود مین ہے مفصلاً معہ عبارت کتب تحریر فرمائیے۔

ہوالمصوب اس مسئلہ مین صحابہ رضی اللہ عنہم و تابعین مختلف ہین حضرت عمر رض اور ایک جم غفیر صحابہ اس طرف گئے ہین کہ زوجہ مفقود کی چار برس انتظار کرے بعد از ان نکاح کر لے اور بعضون نے اسپر اجماع صحابہ نقل کیا ہے امام مالک موطا مین روایت کرتے ہین

ان عمر بن الخطاب قال ایما امرأۃ فقدت زوجھا فلم تدر این ھو فانھا تنتظر اربع سنین ثم تعتد اربعۃ اشھر و عشرا ثم تحل للازواج اور محمد بن عبد الباقی زرقانی شرح موطا مین لکھتے ہین روی نحوہ عن عثمان و علی و قیل واجمع الصحابۃ علیہ لانھم لم یخالف فی عصرھم و علیہ جماعۃ من التابعین

انتہی اور بعض صحابہ مثل ابن مسعود و علی بنا بر یک روایت کے اس طرف گئے ہیں کہ زوجہ مفقود تادم
ظہور موت شوہر انتظار کرے اور یہی مذہب شعبی و نخعی کا ہے جیسا کہ فتح القدیر میں ہے الحاصل
ان المسئلۃ مختلفۃ فی ما بین الصحابۃ فمذہب عمر الی ما تقدم ومذہب علی الی انہا امرأتہ حتی یاتیہا البیان
وروی عبد الرزاق عن ابن جریج قال بلغنا ان ابن مسعود وافق علیا علی ان امرأۃ المفقود تنتظرہ ابدا
واخرج ابن ابی شیبۃ عن ابی قلابۃ وجابر بن سعید والشعبی والنخعی کلہم قالوا لیس لہا ان تتزوج حتی
یستبین موتہ انتہی اور ایک حدیث مرفوع آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس باب میں موافق
رای علی مرتضی کے وارد ہے لیکن اوس حدیث کی سند میں ضعف ہے چنانچہ زیلعی تخریج
احادیث ہدایہ میں لکھتے ہیں اخرج الدارقطنی فی سننہ عن سوار بن مصعب حدثنا محمد بن شرحبیل عن المغیرۃ
بن شعبۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم امرأۃ المفقود امرأتہ حتی یاتیہا البیان ووجدتہ فی نسخۃ
اخری حتی یاتیہا الخبر وہو حدیث ضعیف قال ابن ابی حاتم فی کتاب العلل سالت ابی عن حدیث رواہ
سوار بن مصعب عن محمد عن المغیرۃ فی امرأۃ المفقود فقال ابی ہذا حدیث منکر ومحمد متروک الحدیث
ویروی عن المغیرۃ مناکیر اباطیل وذکرہ عبد الحق فی احکامہ من جہۃ الدارقطنی واعلہ بمحمد بن شرحبیل وقال انہ
متروک وقال ابن القطان فی کتابہ سوار بن مصعب اشہر فی المتروکین انتہی اور اسی طرح بدر الدین
عینی نے بنایہ شرح ہدایہ میں تحریر کیا ہے ہرگاہ یہ امر ممہد ہوا اب جاننا چاہیے کہ چونکہ حدیث
مرفوع اس مسئلہ میں بطریق ضعیف وارد ہے اور صحابہ خود مختلف ہیں لہذا ائمہ مجتہدین
فی ما بینہم اس مسئلہ میں مختلف ہو گئے ہیں ائمہ حنفیہ نے رای علی کو بفہم حدیث مرفوع ترجیح کیا
اور ائمہ مالکیہ نے رای حضرت عمر و عثمان وغیرہ کو مختار کیا لیکن بوقت ضرورت ائمہ حنفیہ تصریح
کرتے ہیں کہ فتوی قول مالک پر جو موافق ایک جماعت صحابہ کے ہے درست ہے اور جب خوف
وقوع حرام کا ہو تو عمل کرنا اصحاب مالکیہ پر جائز ہے جامع الرموز میں ہے قال مالک والاوزاعی
الی اربع سنین ... بالکمالی النظم فلو افتی بہ فی موضع الضرورۃ ینبغی ان لا باس بہ علی ما اظن
انتہی اور در المختار ... میں ہے ذکر ابن وہبان فی منظومتہ انہ لو افتی بقول مالک
فی موضع الضرورۃ یجوز ... ابن الشحنۃ بانہ الضرورۃ ... قال الشارح ...
المنح ... القہستانی لو افتی بہ فی موضع الضرورۃ لا باس بہ علی ما اظن انتہی ملخصا

واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۳۵۴

**استفتا** زید ساٹھ برس کی عمر مین ایک زوجہ اور تین بیٹے اور دو بیٹیان چھوڑ کے مفقود الخبر ہوگیا اب تقسیم ترکہ مین کب تک انتظار ہونا چاہیے اور اندر میعاد کے اوسکے وارثون کے درمیان مین اوسکے ترکہ کا نفع کیونکر متصور ہوگا اور اوسکے انتظام کی کیا صورت ہوگی

**ہو المصوب** اوسکے تقسیم ترکہ مین تیس سال اور انتظار چاہیے تا نوّے برس اوسکی عمر کے پورے ہو جاوین بعد اوسکے جو ورثا اوسوقت موجود ہونگے اونپر وہ ترکہ تقسیم ہوگا اور اتنی مدت تک مال اوسکا اوسکے وکیل اور امین کے قبضہ مین رہیگا اگر وہ کسیکو وکیل یا امین کر گیا ہو ورنہ حاکم کسی محافظ کو مقرر کریگا اور ورثا اوسکے مال سے نفع نہین اوٹھا سکتے ہین

در مختار مین ہے فی جواہر الفتاوی ابی السعود انہ لیس لامین بیت المال نزعہ من ید من بیدہ

من آمنہ علیہ قبل ذہابہ انتہی اور تنویر الابصار مین ہے لا یقسم مالہ و نصب القاضی من یاخذ حقہ

و یحفظ مالہ و یقوم علیہ عند الحاجۃ الی موت اقرانہ فی بلدہ علی المذہب انتہی ملخصا اور رد المحتار مین ہے

قولہ علی المذہب قیل یقدر بتسعین سنۃ من حین ولادتہ و اختارہ فی الکنز وہو الارفق ہدایۃ و علیہ الفتوی ذخیرہ

انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

# کتاب التولیۃ

۳۵۵

**استفتا** ما قولکم فی ہذہ المسئلۃ اگر کسی دختر نابالغ کا باپ جو ولی نابالغہ ہے فضول خرچ اور سفیہ ہو اور وہ جائداد نابالغہ کی برباد و ضائع کرتا ہو تو اس صورت مین نابالغہ کا شوہر یا کوئی اور قریب بمقابلہ باپ کے ولی جابر و متہم املاک نابالغہ شرعا ہو سکتا ہے جو حفاظت جائداد نابالغہ کی کرے یا بمقابلہ باپ کے باوجودیکہ وہ مبذر ہے کوئی دوسرا شخص متہم اوسکی املاک کا نہین ہو سکتا ہے بینوا توجروا

**ہو المصوب** ایسی صورت مین کہ باپ مسرف و مبذر ہے حاکم وقت کو چاہیے کہ اوسکے قبضہ سے جائداد نکال کے کوئی وصی مقرر کردے کہ وہ حفاظت جائداد کرے تنقیح الفتاوی الحامدیہ مین ہے فی الولوالجیۃ

والخلاصۃ لو کان الاب مبذرا متلفا مال ابنہ الصغیر فالقاضی ینصب وصیا و ینزع مال ابنہ من یدہ و یحفظ

انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

زید پر لازم ہے یا یہ کہ اگرچہ بلاضرورت و بلا فائدہ ذات و جائداد نابالغ بوجہ اسکے کہ فعل خریداری مادر اپنے کو تسلیم و منظور کیا ہے لہذا اوس فعل کو بھی جو مادر زید نے بعد بیع نامہ یا وقت بیعنامہ کے خود قرضہ احمد آباد پر عائد کیا ہے زید اوس سے شرعا انکار نہیں کر سکتا اور شرعا ایسا فعل مادر زید کا زید کو پابند کرتا ہے یا نہیں بینوا بالعبارۃ الکتاب توجروا بالثواب۔

**ہو المصوب** درباب تصرفات مالیہ کے مثل رہن و اجارہ و استدانہ و بیع و شراء مال طفل میں شرعا مادر کو ولایت نہیں ہے اور اون معاملات میں کوئی معاملہ اوسکا طفل پر ملزم نہیں مگر یہ کہ طفل بعد بلوغ کے اوسکے تصرف کی اجازت دیوے جامع الفصولین میں ہے

الولایۃ فی مال الصغیر الی الاب ثم وصیہ ثم وصی وصیہ ولو بعد فلو مات الاب ولم یوص فالولایۃ الی اب الاب ثم وصیہ ثم الی وصی وصیہ فان لم یکن فالقاضی ومن یوصیہ القاضی انتہی اور فتاوی عالمگیریہ میں ہے الام اذا رہنت مال طفلہا فانہ لا یجوز الا ان تکون وصیۃ او تکون ماذونہ من جہۃ من یلی الطفل انتہی بناء علیہ صورت سوال میں زید پر بوجہ تسلیم خریداری کے تسلیم دستاویز قرضہ و رہن لازم نہیں اور فعل مادر کا اوسکے واسطے ملزم نہیں واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات]

۳۶۱

**استفتا** چہ میفرمایند علمای دین و فضلای شرع متین و ارباب حقائق و صاحبان معارف و دقائق درین معنی کہ مسمی زید را سلطان یا نایب وچیزے سالانہ برای نذر و نیاز صندل و عرس بزرگان دین و سالکان مسلک حلم و یقین عطا نمودہ و بعد انتقال زید مذکور خدمت مذکور بذات فرزند کلان زید مذکور مسمی بکر مقرر ماند ہمچنان معاش مذکور و خدمت مسطور در اکبر اولاد تا ابن الابن بکر مسمی بخالد در رسید از رحلت خالد با وصف موجود بودن پسرش مسمی محمود پسر برادر عموی خالد مسمی بعمرو جبرا و غصبا بر خدمت مذکورہ قابض گردید پس عرفا و طریقۃ حق خدمت مذکور بمحمود کہ از اولاد پسر کلان زید ست و تا چہار طبقہ بلا قصور و فتور بدست آبا و اجدادشان ماندہ ست

میرسد یا بعمرو جابر بینوا توجروا

**ہو المصوب** استحقاق خدمت مذکورہ شرعا و عرفا بمحمود ست نہ بعمرو در تنقیح فتاوی حامدیہ می نویسد اذا مات من لہ وظیفۃ فی بیت المال بحق الشرع واعزاز الاسلام وللمیت ابناء یراعون ویقیمون

حق الشرع کما یراعی تقسیم الاب فلا یلام ان یعطی وظیفة الاب لابناء لیست لا غیرهم بحصول مقصود الشرع والجمابر [illegible] المسئول عنهم اسمعی والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

الجواب صحیح والله اعلم حرره الفقیر محمد عبد الوهاب عفا الله عنه

# کتاب الوقف

**استفتا** چه میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین درین مسئله که یک موضع از والی ملک بطریق وقف در وجه اخراجات عود و گل و اعراس و فقرا صادر و وارد وغیره درگاه حضرت شیخ مخدوم عطاء الله حسینی مفوض و مقرر گردیده و از وقت عطای والی ملک بموجب اسناد سابق موضع مذکور بشرط خرج مذکور بنام اولاد اکبر حضرت موصوف انتقالا جاریست و نیز حسب دستور بزرگان مثلاً بنام مسمی بعمرو یکی از اولاد شیخ اکبر موصوف از عطای سند سرکاری بر موضع مذکور بشروط مذکور بلا شرکت غیر سرفراز شده از قدیم قابض و متصرف وانا بتدا تا این زمان احدی از اولاد اکبر یعنی سجاده نشین به برادری خود مشروط مذکور ترکه ندارد و حسب حکم شریعت معمول و مستمر آمده حالا مسمی به بکر برادر خرد عمرو مذکور در شروط مسطور حسب فرائض الله ترکه میخواهد و چار همشیریان عمرو بسبب دعوی بکر دعوی ترکه می کنند پس از روی شرع شریف در شروط خرج مصارف عود و گل مذکور حکم فرائض به برادر و همشیرگان جاریست یا نه و عبارت سند بدین نمط است موضع قیصاپور بموجب فرمان و اسناد پیشین بشروط خدمت تولیت سجاده نشینی روضه منوره حضرت شیخ المشائخ مخدوم عطاء الله حسینی واقع در وجه اخراجات عود و گل و عرس روضه منوره و فقرایان صادر و وارد مقرر و جاریست لهذا بدستور سابق از ابتدای سنه ۱۲۶۰ فصلی در وجه اخراجات روضه مذکوره بشروط خدمت مذکور بنام فلان بلا اسم دیگری مقرر بحال گشته

**هو المصوب** موضع مذکور برای اخراجات عود و گل حسب سند سرکاری وقف است نه ملک عمرو که دران دعوی بکر وغیره بابت تقسیم جاری شود و فقط از طرف سرکار متولی وقف مقرر شده و در جمله کتب فقه مصرح که اختیار تولیت به واقف است هر کسی را که خواهد متولی گرداند درین باب دعوی دیگر غیر مسموع قطع نظر ازین در سند لفظ بلا اسم دیگری موجود است پس دعوی بکر و همشیریان در صورت مذکوره نفاذی ندارد والله اعلم کتبه محمد عبد الحی عفا الله عنه

**استفتا** چہ میفرمایند علمای دین ومفتیان شرع متین اندرین مسئلہ کہ یک مسجد تعمیر کردۂ کسے امیر یا نواب قدیم ست و زیر آن دکاکین ہستند و بر آن دکاکین چند کسان قابض ہستند و کدامی شاہد بالمعاینہ بر وقف آن دکاکین بر مصارف مسجد نیست پس آیا شہادت بالتسامع درین باب کافی خواہد شد یا نہ بینوا توجروا

**الجواب ہو الموفق للصواب** شہادت بالشہرۃ بالتسامع بلا دعوی کسی برای اثبات وقف کافی ہست فی الہندیۃ الشہادۃ علی الوقف بالشہرۃ تجوز وکذا الشہادۃ بالتسامع فلو انہما شہدا بالتسامع وقالا نشہد بالتسامع تقبل شہادتہما وان صرحا به لان الشاہد ربما یکون سنه عشرین سنۃ وتاریخ الوقف مائۃ سنۃ فیتیقن القاضی ان الشاہد یشہد بالتسامع فاذن لا فرق بین السکوت والافصاح انتہی وفی وقف الدر المختار الشہادۃ بالشہرۃ لاثبات اصله وان صرحوا به ای بالتسامع فی المختار حفظا للاوقاف القدیمۃ عن الاستہلاک بخلاف غیرہ انتہی وفی شہادات الشامی صرح بانہ تقبل بالاجماع الا فی النسب والموت والنکاح والدخول بزوجته وولایۃ القاضی واصل الوقف انتہی وفی الہدایۃ اما الوقف فالصحیح انه تقبل الشہادۃ بالتسامع فی اصله دون شرائطه لان اصله ہو الذی یشتہر انتہی وہذا استحسان والقیاس ان لا تجوز لان الشہادۃ مشتقۃ من المشاہدۃ وذلک بالعلم ولم یحصل فصار کالبیع وجه الاستحسان ان ہذہ امور تختص بمعاینۃ اسبابہا خواص من الناس ویتعلق بہا احکام تبقی علی انقضاء القرون فلو لم تقبل فیہا الشہادۃ بالتسامع ادی ذلک الی الحرج وتعطیل الاحکام وفی الاشباہ وحاشیۃ للحموی تقبل الشہادۃ حسبۃ بلا دعوی فی تسعۃ ویقضی بہا فی طلاق المرأۃ وعتق الامۃ والوقف انتہی و در صورت عدم شہادت بالتسامع بنظر عرف فتوی وقف شدن دکاکین مذکورہ دادہ خواہد شد زیرا کہ نصوص واقف مانند نصوص شارع می شوند و ہرگاہ در صورت عدم نص شارع اعتبار عرف ہست در صورت عدم نص واقف نیز اعتبار عرف خواہد شد والا یلزم ابطال کثیر من الاوقاف القدیمۃ ومتعارف این ست کہ واقف ہرگاہ مسجد را وقف میسازد دکاکین وغیرہ نیز برای مصالح مسجد وقف میسازد علی الخصوص ہرگاہ مسجد کلان باشد و تعمیر کردہ کسے امیر یا نواب باشد درست یادمی آرد نصوص الواقف کنصوص الشارع وفی ما لا نص فیہ من الاموال الربویۃ یعتبر فیہ العرف والخصوصیۃ للربوا وانما العرف غیر معتبر فی المنصوص علیہ انتہی و ہرگاہ وقف دکاکین ثابت شد

درجمادی ثانیہ سنہ [illegible] ہجری عبارت این استفتا طویل بود اختصاراً نقل کردہ شد و سوال وجوابات بعبارت ہندیہ بودند و این مقدمہ دکاکین کہ زیر مسجد متہرا است بود

تملیک آن بطریق بیع یا ہبہ یا رہن جائز نخواہد شد فی الدر المختار فاذا تم ولزم لایملک ولایملک ولایعار ولایرہن انتہی واللہ اعلم وعلمہ اتم کتبہ محمد بشیر عفی عنہ

ہوالموفق للصواب اگر شہادت بالمعاینہ نباشد شہادت بالتسامع کافی ست ودعوی

تقبل فیہ الشہادۃ حسبۃ بدون الدعوی اربعۃ عشر منہا الوقف علی ما فی الاشباہ وتقبل فیہ الشہادۃ

علی الشہادۃ والشہادۃ للنساء مع الرجال وبالشہرۃ لاثبات اصلہ وان صرحوا بہ ای بالسماع علی الصحاح

ولو الوقف علی معینین انتہی من موضعی الدر المختار کتبہ محمد عبداللہ الحسینی البلگرامی

قد اصاب المجیب بما اجاب حررہ العبد المفتقر الی اللہ محمد عظیم اللہ عفی عنہ

ہوالمصوب فی الواقع جواز شہادت بالشہرۃ وشہادت علی الشہادت وبالتسامع برای ثبوت

اصل وقف بشہادت کتب فقہیہ معتمدہ ثابت ست فی العالمگیریۃ تقبل الشہادۃ علی الشہادۃ فی

الوقف وکذا شہادۃ النساء مع الرجال کذا فی الظہیریۃ وکذا الشہادۃ بالتسامع فلو انہما شہدا بالتسامع

وقالا نشہد بالتسامع تقبل وان صرحا بہ انتہی وہرگاہ کہ شہادت بالتسامع برای ثبوت وقف کافی

بر تقدیر ثبوت وقف دکاکین مذکورہ بانی مسجد یا ورثۂ او ویا شخص دیگر را اختیار بیع یا ہبہ یا رہن

وغیرہ نیست در رد المحتار ذیل قول صاحب درمختار لایملک ولایملک می نویسد قولہ لایملک

ولایملک ای لایکون مملوکا لصاحبہ ولایملک ای لایقبل التملیک لغیرہ کالبیع ونحوہ لاستحالۃ تملیک

الخارج عن ملکہ انتہی حررہ عبدالخامل محمد عادل عاملہ اللہ بفضلہ الشامل وجلہ من الآمنین یوم الرجف والزلازل

ہوالمصوب در وقف شہادت بالتسامع وشہادت بالشہرۃ مقبول ست فی الذخیرۃ

تقبل الشہادۃ علی الشہادۃ وکذا الشہادۃ بالتسامع من الرجال انتہی وفیہا ایضا وتقبل الشہادۃ

علی اصل الوقف بالشہرۃ انتہی وفی خزانۃ المفتیین لو اشہدا بالتسامع وصرحا بہ تقبل شہادتہما

انتہی وایں چنیں دکاکین در عرف موقوف میشوند برای مصالح مسجد وعرف مثل نص ست

فی شرح الاشباہ للبیری عن المبسوط ان الثابت بالعرف کالثابت بالنص انتہی وفی الذخیرۃ

اذا قال ارضی ہذہ للسبیل ولم یزد علیہ فان کان ہذا وقفا فی عرفہم وقف انتہی کتبہ محمد بشیر الدین

ہوالمصوب بلاریب شہادت بالتسامع برای اثبات وقف معتبر ست وبر تقدیر فقدان

شہادت بالعیان ایں چنیں شہادت کافی خواہد شد فی جامع المضمرات فی النصاب

بل یجوز الشہادۃ علی الشہادۃ و بالتسامع المختار انہ یجوز فانہ لو لم یجز لادی ذلک الی استہلاک
الاوقاف القدیمۃ وبہ اخذ الفقیہ ابو اللیث حتی لو استولی علی الوقف ظالم و انکر الوقف کان لاہل
القریۃ ان یشہدوا بذلک انتہی وفی الفتاوی الخیریۃ قد ذکر فی جامع الفصولین رامزا للعدۃ ینبغی
ان یقبل ای الشہادۃ بالتسامع لو کان قدیما وقف مشہور قدیم لا یعرف واقفہ استولی علی
ظالم فادعی المتولی بانہ وقف علی کذا مشہورا او شہد کذلک فالمختار انہ یجوز انتہی وفی الکفایۃ
قال الامام ظہیر الدین لا بد من بیان الجہۃ بان یبین ان ہذا وقف علی المسجد او المقبرۃ او نحو ذلک
حتی لو لم یذکر ذلک لم تقبل و تاویل قولہم لا تقبل الشہادۃ علی شرط الوقف انہم بعد ما شہدوا ان ہذا
وقف علی فلان لا ینبغی لہم ان یشہدوا بیدہ من غلتہ لکذا و لکذا انتہی و ہرگاہ شہادت بالتسامع برای
اثبات وقف دکاکین مذکورۃ الصدر کافی شد پس بعد ثبوت وقف آنہا تصرف مثل بیع و ہبہ و غیرہ
جائز نیست شیخ الاسلام بدر الدین عینی در شرح ہدایہ می نویسد اذ صح الوقف فالصحیح تملیکہ لانہ لما ذکر
فی اول الکتاب من قولہ علیہ الصلوۃ والسلام لعمر تصدق باصلہا لا تباع ولا توہب ولا تورث

انتہی ملخصا حررہ محمد عبد الحی عفا اللہ عنہ

۳۶۴

**استفتا** املاک وقف ملک کسی ہست یا نہ در ان ملک کسے تصرف میتواند کرد یانہ

**ہو الموفق** ملک کسے نہ کہ الوقف لا یملک واللہ اعلم۔ نمقہ خادم اولیاء اللہ الصمد علی محمد
غفر لہ اللہ الاحد صح الجواب علی ما فی الجوہرۃ النیرۃ قال ابو یوسف و محمد الوقف عبارۃ عن حبس
العین علی ملک اللہ علی وجہ تصل المنفعۃ الی العباد فیزول ملک الواقف عنہ الی اللہ فیلزمہ لا یباع
ولا یوہب ولا یرہن ولا یورث انتہی واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ۔

۳۶۵

**استفتا** کیا فرماتے ہیں علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ مثلا زید نے
کسیقدر روپیہ جمع کرکے لِلّٰہ ایک مسلمان کی دوکان میں جمع کر دیا اس غرض سے کہ اوس نے کاروبار
تجارت کا ہو اور اوسکی اصل یا منافع سے صرف مدرسۂ اسلامیہ کا جو فلان مسجد جامع میں ہے عمل میں
آیا کرے اور ایک وصیت نامہ بھی اس مضمون کا لکھکر چند اشخاص اہل اسلام کو جنکے مشورہ سے
مسجد مذکور مع چند مساجد دیگر کے انجام ہوتے تھے اور منجملہ اون اشخاص کے زید خود بھی
تھا واسطے انصرام اس وصیت کے وصی مقرر کیا اور یہ اشخاص ممبران کمیٹی مساجد مذکور کہلاتے تھے

[illegible]

بعدہ ممبران کمیٹی نے بصوابدید کثرت رای کے اوس مدرسہ سے مدرس عربی کو مع طلبا اوس مسجد سے
اوٹھاکر دوسری مسجد میں لیگئے جسکے عمارت متعلق ممبران کمیٹی مذکور کے نہ تھے بلکہ وہ اہتمام میں
خالد کے تھے جو اس کمیٹی کا افسر تھا مگر نام اونی جزء مدرسہ کا جو مسجد آخر الذکر میں اوٹھ گیا وہی مدرسہ
اسلامیہ واقع مسجد اول الذکر قائم رہنے دیا اور ایک مدرس حافظ قرآن مع طلبہ مسجد اول الذکر میں
رہنے دیا اور چندہ جو نام سے مدرسہ اسلامیہ واقع مسجد اول الذکر کے وصول ہوتا تھا اوس سے
تنخواہ دونوں مدرسوں کی دیجاتی تھی بعدہ زید فوت ہوا اور عمرو بجاے اوسکے ممبر اوس کمیٹی کا
بمشورہ جملہ ممبران کمیٹی باقی ماندہ کے مقرر ہوا بعدہ بکر منجملہ ممبران کمیٹی کے ایک شخص ممبر کمیٹی اس
شورۂ مساجد مذکور سے اور مدرس مذکور بمداخلت مسجد مذکور یعنی مداخلت مسجد اول الذکر سے
باتفاق جملہ بقیہ ممبران کمیٹی ممنوع کیے گئے مگر خالد افسر کمیٹی نے مسجد آخر الذکر میں اوسکو قائم
رہنے دیا و برخاست نہیں کیا اوسیوقت مسجد اول الذکر میں دوسرا مدرس عربی مقرر ہوا اور چندہ
جو واسطے مدرسہ کے مسلمانوں سے وصول ہوتا تھا متفرق ہو گیا کچھ مسلمان مدرسہ جدید واقع
مسجد اول الذکر میں دینے لگا اور کچھ مسلمان مسجد آخر الذکر میں اور انتظام دونوں مدارس کا علیحدہ
ہوگیا مدرسہ مسجد اول الذکر باہتمام عمرو کے رہا اور مدرسہ آخر الذکر باہتمام بکر کے لیکن مدرس
حافظ قرآن کی تنخواہ کسیقدر جماعت سے مسجد آخر الذکر کے چندہ سے بمنظوری بکر کی بعدہ مدرس حافظ قرآن
متعینہ مسجد اول الذکر یہ ترک نوکری رخصت ہوا اور بجای اپنے دوسرے حافظ کو مقرر کرنا چاہا لیکن
عمرو مہتمم مدرسہ مسجد اول الذکر نے بنا منظوری اوسکے دوسرا حافظ مقرر کیا اور بکر نے اوسی حافظ کو
جسکو حافظ معزول نے مقرر کرنا چاہا تھا مسجد آخر الذکر میں مقرر کردیا اور مدرسہ حفظ قرآن اونکا
جاری کیا اور تنخواہ مدرس حافظ قرآن متعینہ مسجد اول الذکر کو جو چندہ مسجد آخر الذکر سے ملتی تھی
موقوف کردی اب دونوں مسجدوں کے مدارس کے چندہ اور مصارف بالکل علیحدہ ہوگئے
ایک کی آمدنی اور مصارف سے دوسرے مدرسے اور مسجد سے تعلق نہیں ہے پس اب وہ روپیہ
جو زید نے واسطے مصارف مدرسہ مسجد جامع یعنی مسجد اول الذکر کے دوکان مذکور میں جمع کیا تھا
کس مدرسہ کے مصارف میں خرچ ہونا شرعا واجب ہے آیا ممبران کمیٹی کو صرف کرنا اوس روپیہ کا
مدرسہ اسلامیہ مسجد جامع میں داخل ہے یا مدرسہ واقع مسجد آخر الذکر میں و اگر اوس روپیہ سے

کوئی جائداد مہیا ہوئی ہو تو اوسکی آمدنی کس مدرسہ مین شرعاً صرف ہونا چاہیے اور کس مدرسہ مین صرف ہونے سے تعمیل وصیت ہوتی ہے اور کس مدرسہ مین صرف ہونا خلاف تعمیل وصیت ہے اور اس خلاف تعمیل وصیت سے ممبران کمیٹی جو اوصیا ہیں عنداللہ گنہگار ہونگے یا نہین بینوا بالکتاب توجروا بالصواب

**ہوالمصوب** چونکہ شرط واقف کی لازم العمل ہے اور صورت سوال مین واقف نے تقیید مدرسۂ اسلامیہ ساختہ واقع مسجد جامع کے کی ہے بناءً علیہ اوس روپیہ کا مصروف ہونا مدرسۂ مسجد جامع مین چاہیے نہ مسجد اخیر کے مدرسہ مین بحرالرائق شرح کنز الدقائق مین ہے فان قلت اذا کان لہ درس فی جامع و لازم بانیہ ان یکون عما علیہ فی مدرستہ ہل لسیتحق المعلوم فی المدرستہ قلت لا یستحق الا اذا باشر فی المکان المعین بکتاب الوقف لقولہ فی شرح المنظومۃ اما لو شرط الواقف فی ذلک کلہ شرطا اتبعت انتہی حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی و الخفی [مہر: محمد عبدالحی ابوالحسنات]

<u>۱۲۶۰</u>

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای شریعت غرا و فضلای طریقت حقّا اس مسئلہ مین اگر واقف نے کہ خود ہی متولی ہے اس طور پر وقف کیا کہ جو جائداد موجود ہے وہ مین نے وقف کی اور جو جائداد آیندہ زمانۂ تولیت مین پیدا کرونگا وہ بھی وقف کی سوال یہ ہے کہ بہ نسبت جائداد آیندہ کے وقف حال درست ہوگا یا نہین فقط بینوا توجروا

**ہوالمصوب** بہ نسبت جائداد آیندہ کے وقف حال نہ درست ہوگا شرائط وقف سے مملوک ہونا موقوف کا بوقت وقف ہے واذ لیس فلیس بحرالرائق مین ہے من شرائطہ الملک وقت الوقف انتہی اور بھی اوسمین ہے فی الخانیۃ لو قال اذا ملکت ہذہ الارض فہی صدقۃ موقوفۃ لا یجوز لانہ تعلیق و الوقف لا یقبل التعلیق انتہی واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی و الخفی [مہر: محمد عبدالحی ابوالحسنات]

<u>۱۲۶۱</u>

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ وقف مشاع جائز ہے یا نہین خواہ حصہ واقف کا دوسرے شریکون سے علیحدہ ہو خواہ شے موقوفہ درمیان [illegible] تقسیم ہو اور [illegible] فقط بینوا بالکتاب توجروا من اللہ الوہاب

**ہوالمصوب** [illegible] وقف مستقل مشترک محتمل القسمۃ یقبل مفتی بہ نہین جائز ہے بحرالرائق مین ہی الی اصل [illegible] المشاع [illegible] تقسیم جائز [illegible] ان کان مما لا یحتمل القسمۃ جاز

[حاشیہ: از فتاوی [illegible] مولانا [illegible] صاحب [illegible] ۱۲]

اتفاقا والاختلاف فیما یحتملها فلا یجوز وقف المشاع عند محمد ویجوز عند ابی یوسف وصرح فی الخلاصۃ
عن الاجارۃ بان الفتوی علی قول محمد فی وقف المشاع وکذا فی البزازیۃ والولوالجیۃ وفی شرح المجمع
لابن ملک وفی التجنیس بہ یفتی وتبعہ فی غایۃ البیان انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات]

۳۶۸

استفتا کیا فرماتے ہین علمای شرع شریف وفضلای دین لطیف اس مسئلہ مین کہ اگر
واقف نے اس طور سے وقف کیا کہ کسی حاکم وقت کو اختیار نہوگا کہ اپنی رای سے کسی دوسری کو
متولی مقرر کرے یا متولیان مقرر کردہ میرے کی نسبت معزولی وکمی وبیشی کرے یا نسبت انکے
کوئی جرم خیانت کا لگاوے تو سوال یہ ہے کہ آیا اسوجہ سے دست اندازی حاکم یا قاضی ممنوع ہوگی
اس بات پر لحاظ کیجیے کہ موقوف علیہ ور متولی ایک ہی ہو فقط بینوا بالدلیل توجروا عند اللہ الجلیل
ہو المصوب ایسے شرط کی صورت مین دست اندازی قاضی وحاکم ممنوع ہوگی اور تغیر اور
تبدیل کسی حاکم کو جائز نہوگی مگر جبکہ متولی کی خیانت بطور صحیح ثابت ہو اوسوقت حاکم شرع کو
تبدیل کا اختیار ہوگا اور شرط وقف کا اعتبار نکیا جاویگا بحر الرائق شرح کنز الدقائق مین ہے واما
القاضی تو خرج عن الشروط او وصیۃ انتہی اور بھی اوسمین ہے یعزل القاضی المتولی لو کان خائنا
نظر للوقف ولا اعتبار لشرط الواقف ان لا یعزلہ القاضی والسلطان لانہ شرط مخالف لحکم الشرع انتہی
واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات]

۳۶۹

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ زید نے
اپنی جائداد غیر منقولہ کو عمرو بکر وقف کیا اور اوسیکو متولی مقرر کیا اور یہ شرط کی کہ عمرو جسکو چاہے موقوف علیہ
اور متولی بعد اپنے مقرر کرے تو آیا اس اختیار عطا کردہ واقف سے عمرو دوسرے کو موقوف علیہ او
متولی کر سکتا ہے یا نہین اور بعض لوگ یہ کہتے ہین کہ موقوف علیہ مالک نہین ہے اور سوای مالک کے
دوسرا شخص موقوف علیہ مقرر نہین کر سکتا ہے گو مالک نے اوسکو اختیار دیا ہو فقط بینوا توجروا
ہو المصوب شرائط سے مملوک ہونا موقوف کا واسطے واقف کے ہے اور شے موقوف
ملک موقوف علیہ مین داخل نہین ہوتی ہے جیسا کہ فتاوی عالمگیریہ مین ہے واذا اخرج عن ملک
الواقف لا یدخل فی ملک الموقوف علیہ کذا فی الکافی وہو المختار کما فی فتح القدیر انتہی بناء علیہ موقوف علیہ

اختیار وقف موقوف کا نا لگا حاصل نہیں ہو سکتا اور متولی کرنیکا اوسکو اختیار ہی رد المحتار میں ہے
بمعنی العموم کما فی انفع الوسائل انہ ولاہ واقامہ مقام نفسہ وجعل لہ ان یسندہ ویوصی بہ الی من شاء
ففی ہذہ الصورۃ یجوز التفویض منہ فی حال الحیاۃ وفی حالۃ المرض لتتصل بالموت انتہی اور درمختار میں ہے
اراد المتولی اقامۃ غیرہ مقامہ فی حیاتہ وصحتہ ان کان التفویض لہ بالشرط عاما صح والا فان فوض
فی صحتہ لا یصح وان فی مرض موتہ یصح انتہی ملخصا واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات
محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

**استفتا** [۳] کیا فرماتے ہیں علمای دین ومفتیان شرع متین بیچ اس مسئلہ کے وقف مبیع
بہ بیع الوفا مشتری درست ہے یا نہیں کیونکہ اسمیں لزوم دوام نہیں ہے جو وقف کیلیے
ضروری ہے کیونکہ بائع زر ثمن مثل زر رہن کے دیکر جائداد سے واپس کر سکتا ہے اور تا نیا جائداد
بیع الوفا مشتری کی مملوک نہیں ہے مگر بعض لوگ کہتے ہیں بیع الوفا بحکم بیع ہے
اسوجہ سے وقف جائز ہے فقط بینوا بالکتاب توجروا یوم الحساب

**ہو المصوب** بیع بالوفا کے باب میں فقہا کا اختلاف واقع ہے بعض بیع فاسد اور
بعض رہن تجویز کرتے ہیں اور صاحب بحر نے اسمیں آٹھ قول نقل کیے ہیں اور قول ہشتم کے
باب میں لکھا ہے الثامن القول الجامع لبعض المحققین انہ فاسد فی بعض الاحکام حتی ملک
کل منہما الفسخ وصحیح فی حق بعض الاحکام کحل الانزال والمنافع ورہن فی حق البعض حتی لم یملک المشتری
بیعہ من آخر ولا رہنہ انتہی اور بعد اسکے تحریر کیا ہے ینبغی ان لا یعدل فی الافتاء عن القول الجامع انتہی
بنا علیہ وقف مبیع بہ بیع الوفا کا نادرست ہوگا واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

**استفتا** [۴] کیا فرماتے ہیں علمای دین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد قدیم کی
دیواریں پختہ اور محراب موجود ہے اور آبادی محلہ مسلمانوں کی واقع ہے اب دیواریں اسکی
خراب شہید کرکے قریب اوسکے بفاصلہ پانچ سات درعہ مسجد جدید تیار کرنا اور اینٹ اور چونہ
مسجد قدیم کا مسجد جدید میں لگانا جائز ہے یا نہیں اور مسجد قدیم کی زمین میں نہر بنانا جائز ہے
یا نہیں اور جو مسجد قدیم منہدم کی گئی اوسکی اراضی کیواسطے کیا حکم ہے بینوا توجروا

هو المصوب جو مسجد منہدم ہو جاوے اور اوسکی تعمیر و ترمیم نہو سکے اور بسبب قرب
دوسری مسجد کے یا کسی اور وجہ سے اوس مسجد سے استغنا بھی حاصل ہو جاوے ایسی صورت مین
اسباب اوس مسجد کا دوسری مسجد مین نقل کرنا بمذہب صحیح و روایات مفتی بہا نہین درست ہے جیسا کہ
رسالہ اسعاد قاصد لعمارۃ مساجد مین فاضل رباني حسن شرنبلالی تحریر کرتے ہین لایجوز
نقل اوقاف المدرسة ولا تغییر شرط واقفها ولذلك المسجد على الاصح من المذهب والصحاح ذلك
بما قال العلامة الشیخ زین فی البحر الرائق قال محمد اذا خرب المسجد ولیس له ما یعمر به وقد استغنی الناس لبناء
مسجد آخر او لخراب القریة او لم یخرب لکن خربت قریة بنقل اهلها واستغنوا عنه فانه یعود الی ملك الواقف
وقال ابو یوسف هو مسجد ابدا الی قیام الساعة لا یعود میراثا ولا یجوز نقله ونقل ماله الی مسجد آخر سواء کانوا
یصلون فیه او لا یصلون وعلیه الفتوی کذا فی الحاوی القدسی وفی المجتبی واکثر المشائخ علی قول
ابی یوسف ورجح فی فتح القدیر قول ابی یوسف انتہی جہانپر کہ مسجد قدیم کی دیوارین وغیرہ قائم ہین
اور آبادی مین واقع ہے ایسی مسجد کو منہدم کرنا اور اوسکا اسباب دوسری مسجد مین نقل کرنا کسی طرح سے
نہین درست ہوگا بلکہ منہدم کرنے والا اوسکا داخل وعید شدید کلام اللہ کا ومن اظلم ممن
منع مساجد اللہ ان یذکر فیها اسمه وسعی فی خرابها ہوگا اور اسیطرح سے مسجد قدیم کی زمین کو
نہر بنانا نہین جائز ہے تمام کتب فقہ مین مصرح ہے لا یجوز تغییر شرط الواقف ہرگاہ اوس زمین کو
واقف نے مسجد بنایا تا قیام قیامت اوسکا حکم مسجد کا رہیگا اور کسی طرح سے اوسمین تصرف جائز نہوگا
واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبه الجلی والخفی محمد عبد الحی ابو الحسنات

استفتا بسم اللہ الرحمن الرحیم ما قولكم رحمكم اللہ خدمت مین علمای دین ومفتیان شرع متین کے
الصفت لا یخافون لومة لائم متصف ہین عرض ہے سوال اول قریب پچاس سال سے ایک مسجد
قصبہ کندیلی مین آباد ہے اوسکے اخراجات کے واسطے چند کوٹھہ بنای مسجد سے کہ جنسے بارہ یا تیرہ
روپیہ کی ماہواری آمدنی ہوتی ہے ملحق مسجد ہین اور ایک موذن کو ہمیشہ سے سات روپیہ
ماہواری کا مقرر رہا اب عرصہ ایک سال سے ایک مدرسہ موسومہ انجمن اسلامیہ وفلاح عام
چندہ اہل اسلام سے بقدر وسعت کے جاری کیا گیا ہے منتظمان انجمن نے ایک مدرس پندرہ
روپیہ ماہواری کا اور نیز ایک نائب مدرس چھہ روپیہ ماہواری کا اس طور سے کہ موذن سابق کو

فضول جانکر چار روپیہ مسجد سے و دو روپیہ چندۂ مدرسہ سے جملہ چھ روپیہ کرکے مقرر کیا گیا
جسکے ذمہ دونون کام یعنی نیابت مدرس اور اذان مسجد تفویض ہوئی جب اوس سے انتظام
مسجد اور اذان کا نہو سکا تب ایک اور شخص دو روپیہ ماہواری پر مسجد کی آمدنی سے مقرر کیا گیا
اسپر زید اعتراض کرتا ہے کہ جو صرف آمدنی مسجد سے مدرسہ مین لیا جاتا ہے بیجا ہے غور فرمایا جاوے
ماسوای اسکے کچھ زمین جو نامزد مسجد ہے افتادہ تھی اوسپر چند کوٹھی بشمول آمدنی مدرسہ و مسجد کے
بنائی گئی ہین مقولہ بکر یہ ہے کہ نئے کوٹھون کی آمدنی مسجد مین نہین دیجائیگی کیونکہ مدرسہ بھی
کار خیر مین داخل ہے اوسپر زید معترض ہے کہ بحکم حدیث نبوی صلعم جو مشارق الانوار مین ہے
خولۃ بنت ثامر ان رجالا یتخوضون فی مال اللہ بغیر حق فلہم النار یوم القیامۃ بخاری مین خولہ بنت
ثامر رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر جو لوگ گھسے پڑتے ہین خدا کے مال مین
یعنی ناحق لوٹے کھاتے ہین اونکے لیے قیامت مین آگ ہے فریقین کو عمل کرنا چاہیے تو مقولہ
بکر ہی کہ زید کو حدیث سمجھنے کی تمیز نہین ہے ممکن ہے کہ اس حدیث کی ناسخ کوئی اور حدیث ہو
اور وہ تجھ تک نہ پہونچی ہو مگر کوئی حدیث ناسخ پیش نہین کی مشتبہ بیان کرتا ہے اور جب
حدیث مذکور کی تنسیخ تحریراً زید مانگتا ہے تو انکار ہے اور طرفہ یہ کہ تعلیم اس مدرسہ کی حسب ضابطہ
اسکول سرکاری اور صرف و نحو کی ہوا کرتی ہے علم دینی کی نہین جیسے کہ امتحان افسران سررشتہ تعلیم کا
دلا کر انعام کچھ اوپر پچاس روپیہ سرکار سے علاوہ چندہ مدرسہ مین جمع کیا گیا ہے عرصہ دو ماہ کا
تنخواہ مدرس مقررہ پندرہ روپیہ ماہواری سے پانچ کمی کرکے دس روپیہ قرار دیے اور کھانا اہالیان
انجمن مین سے ایک صاحب نے اپنے ذمہ لیا ہے تو ایسے مدرسے مین مسجد کا روپیہ لگانا کیسا ہے
بینوا توجروا۔ مکرر آنکہ مولوی یوسف علی صاحب و منشی یعقوب علی صاحب دیوبندی کی
زبانی معلوم ہوتا ہے کہ دیوبند مین مدرسۂ اسلامیہ جو چودہ پندرہ برس سے قایم ہے مولانا
رفیع الدین صاحب و مولانا یعقوب صاحب مہتمم مدرسہ نے باوجود کثیر آمدنی مسجد مدرسہ
مسجد سے متعلق نہین رکھا اور نہ مسجد کا روپیہ مدرسہ مین لگایا اور سرکار سے سو روپیہ
ماہواری چندہ لینے سے بھی انکار کیا اور سرکار سے کچھ تعلق نہین رکھا سوال دوم مقولہ
بکر ہے کہ جمعہ و عیدین مین خطبہ عربی زبان مین پڑھکر اوسی منبر پر اوسکا ترجمہ قوم کی

[illegible] بیان کردینا جائز ہے مگر کوئی سند پیش نہیں کرتا البتہ زید بربنائے طوالت خطبہ
بمقتضای حدیث مشارق الانوار عمار ان طول صلوۃ الرجل وقصر خطبتہ مئنۃ من فقہہ فاطیلوا الصلوۃ
واقصروا الخطبۃ یعنی عمار سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ نماز کو پڑھانا مرد کا وخطبہ کا گھٹانا نشان
اوسکی دانائی وعقلمندی کا سو تم نماز کو بڑھایا کرو اور خطبہ کو مختصر اور کم کرکے پڑھا کرو اسمین معترض ہے اور
کہتا ہے کہ خطبہ عربی زبان کے سوائے دوسری زبان مین پڑھنا یا عبارت عربی پڑھکر اوسکا ترجمہ
بیان کردینا نہین چاہیے سلف سے ثابت نہین صحابہ وتابعین مین سے کسی سے یہ فعل پایا نہین جاتا
حالانکہ حضرات صحابہ وتابعین عرب کے سوای اور ملکون مین بھی جاتے تھے جہان عربی بولی نہ تھی مگر
خطبہ کا ترجمہ اور زبان مین بیان کرنا ثابت نہین ہوتا جب تک اون بزرگون سے ثابت نہو جاوے
اسکی اتباع نہین چاہیے براے خدا کتمان حق نکرو صاف صاف بیان کرو بینوا ولکم الاجر

عبداللہ تعالی عبدالحکیم ساکن کندیلی ضلع نرسنگھ پور

ہو المصوب جواب سوال اول اوقاف مسجد سے صرف کرنا مدرسہ مین نہین
درست ہے درمختار مین ہے اتحد الواقف والجہۃ وقال مرسوم بعض الموقوف علیہ بسبب
خراب وقف احدہما جاز للحاکم ان یصرف من فاضل الوقف الاخر الیہ لانہما حینئذ کشئی واحد
وان اختلف احدہما بان بنی رجلان مسجدین او رجل مسجدا ومدرسۃ ووقف علیہما اوقافا لا یجوز
له ذالک انتہی جواب سوال دوم بمذہب امام ابو حنیفہ خطبہ جمعہ وغیرہ فارسی مین پڑھنا
درست ہے مگر مراد اوس سے یہ ہے کہ خطبہ جمعہ جو شرط نماز ہے اگر فارسی مین پڑھا جاویگا یا
اردو مین یا کسی اور زبان مین تو شرط ادا ہوجائیگی اور نماز جمعہ صحیح ہوجاویگی مگر اسمین شک
نہین ہے کہ یہ طریقہ خلاف مسنون ہے پس خالی کراہت سے نہوگا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے
خطبات مین کبھی کبھی ایسے لوگ بھی آتے تھے کہ زبان عربی نہین سمجھتے تھے اور صحابہ کے زمانہ مین
جب بلاد فارس وعجم فتح ہوئے تو اونکے خطبون کی مجالس مین ہزارہا وہ ہوتے تھے جو عربی
نہین سمجھتے تھے باینہمہ کسی سے منقول نہین کہ اونسے خطبہ بزبان غیر عربی پڑھا ہو یا ترجمہ اوسکا
اوسوقت کیا ہو حالانکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فارسی پر کسی قدر قدرت حاصل تھی اور
صحابہ مین بہت فارسی سمجھتے تھے اور بول سکتے تھے باینہمہ ہرگاہ آنحضرت اور صحابہ سے یہ امر

منقول نہین ہی پس بالضرور یہ مکروہ اور خلاف مسنون ہوگا باقی رہی تفہیم اور تعلیم عوام اوسکے واسطے وعظ مقرر ہے جس زبان مین چاہے تعلیم کرے تفصیل اس مسئلہ کی میرے رسالہ آکام النفائس فی اداء الاذکار بلسان الفارس مین موجود ہے جسکو شوق ہو دیکھ لے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (مہر: محمد عبدالحی ابوالحسنات)

مسئلہ ۲۳ استفتا ایک زمین جسکے مالک تین شخص بالشراکۃ ہین قبضے مین ایک رعیت کے اس طور پر ہے کہ وہ رعیت کل محاصل اس زمین پر متصرف ہوتا ہے اور مالکان کو صرف خزانہ مقررہ سالانہ زمین دیدیا کرتا ہے اور جبتک رعیت مذکور خزانہ مقررہ ادا کرتا چلا جاوے مالکان از روی قانون انگریزی کے اوسکو بیدخل نہین کرسکتے ہین اور اوس زمین کو اس رعیت کے قبضہ و تصرف سے باہر نہین کرسکتے ہین ہان اگر وہ رعیت خزانہ ادا نکرے تو البتہ مالکان اوسکو بیدخل کردینے کے قانونًا مجاز ہین اور وہ مالکین اوس رعیت سے منتزع کرکے دوسرے کے ساتھ بندوبست اوس زمین کے کردینے کے مختار ہین اور اوس زمین کا بندوبست بعد پانچ سال کے تبدیل ہوجایا کرتا ہے یعنی خزانہ مقررہ اوسکا گھٹ بڑھ جایا کرتا ہے اور جسوقت مالکان جمع سابق پر اضافہ کرتے ہین رعیت مذکور اوسکو قبول کرکے ہمیشہ پانچ پانچ سال تک کا بندوبست اپنے ساتھ کرلیا کرتا ہے اور اوس حال مین اگر رعیت مذکور جمع زائد ادا نکرے بلکہ جمع سابق ہی دیتا جاوے تو مالکان کو بجز لینے جمع زائد کے حق انتزاع زمین قانونًا حاصل نہین ہے صرف انتزاع زمین کے مختار وہ لوگ اوسیوقت ہین جب مطلق خزانہ دینا رعیت موقوف کردے ایسی زمین مین رعیت مذکور مسجد بلا اذن مالکان بنایا چاہتا ہے پس شرعًا وہ مختار ہے یا نہین اور بلا اذن مالکان کے اگر وہ مسجد بنالیوے تو وہ مسجد شرعًا مسجد ہوگی اور احکام مسجد اوسپر مترتب ہونگے یا نہین اور اگر مالکان ثلثہ سے دو یا ایک سے اذن لیوے کل سے اذن نہ لیوے تو شرعًا کیا حکم ہو اور اگر قبل بنجانے کے اوسنے کسی سے اجازت نہ لی یا لی تو بعض سے اور بعد تیار ہوجانے مسجد کے جملہ شرکاء نے اذن دیا تو اوس تقدیر پر وہ مسجد شرعًا ہوگی یا نہین اور بصورت اذن شرکاء کے ثواب وقف زمین و تعمیر مسجد دونون کا رعیت مذکور کو ہوگا یا صرف تعمیر کا ثواب پاویگا اور وقف زمین کا ثواب مالکان کو ملیگا جواب ہر قسم کا مفصلاً المسند کتب معتبرہ درکار ہے بینوا توجروا

هو المصوب شرائط صحت وقف سے یہ ہے کہ موقوف ملک واقف ہین قبل وقف کے

